☆ والدین کو چاہئے کہ ان بچوں کے اوپر سب سے پہلے خود گہری نظر رکھیں۔

☆ ہر واقفِ زندگی بچہ جو وقف نو میں شامل ہے بچپن سے ہی اس کو سچ سے محبت اور جھوٹ سے نفرت ہونی چاہئے۔

☆ بچپن ہی سے ان بچوں کو قانع بنانا چاہئے اور حرص و ہوا سے بے رغبتی پیدا کرنی چاہئے۔

☆ دیانت اور امانت کے اعلیٰ مقام تک ان بچوں کو پہنچانا ضروری ہے۔

☆ بچپن سے ہی ایسے بچوں کے مزاج میں شگفتگی پیدا کرنی چاہئے۔

☆ اپنے گھر میں اچھے مزاح کو جاری کریں قائم کریں لیکن بُرے مزاح کے خلاف بچوں کے دل میں بچپن سے ہی نفرت اور کراہت پیدا کریں۔

☆ واقفین بچے غریب کی تکلیف سے غنی نہ بنیں۔ امیر کی امارت سے غنی ہو جائیں۔ کسی کو اچھا دیکھ کر انہیں تکلیف نہ پہنچے۔

☆ ابتداء ہی سے واقفین بچوں کو قرآن کریم کی تعلیم کی طرف سنجیدگی سے متوجہ کریں۔

☆ بچپن ہی سے واقفین بچوں کو جنرل نالج بڑھانے کی طرف متوجہ کرنا چاہئے۔

☆ واقفین بچوں کو شروع ہی سے غصے کو دبانے کی عادت ہونی چاہئے۔

☆ واقفین بچوں کو مالی لحاظ سے بہت ہی درست ہونا چاہئے۔

☆ اکاؤنٹس کے متعلق تمام واقفین بچوں کو شروع سے ہی تربیت دینی چاہئے۔

☆ واقفین بچوں میں جفاکشی کی عادت، نظام جماعت کی اطاعت شروع

سے ہی ڈالنی چاہئے۔

☆ واقفین بچوں میں وقف کو وفا سے نبھانے کا مادہ پیدا کریں۔

۱۷/ فروری ۱۹۸۹ء کو ہالینڈ میں خطبہ ارشاد فرماتے ہوئے حضور نے واقفین کیلئے مزید ہدایات دیں۔جن کا خلاصہ یہ ہے۔

☆ واقفین کی تیاری کے سلسلے میں ان کی بدنی صحت کا بھی خاص طور پر خیال رکھنا ضروری ہے۔

☆ بچوں کے علم کا دائرہ وسیع کرنا چاہئے۔

☆ گندے لٹریچر سے بچوں کو دور رکھنا چاہئے۔

☆ سب سے زیادہ زور شروع سے ہی عربی زبان پر دینا چاہئے۔

☆ بچوں کو اتنی معیاری اُردو سکھانی ضروری ہے کہ وہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے لٹریچر سے براہِ راست استفادہ کرسکیں۔

☆ آئندہ واقفین نسلوں کو کم از کم تین زبانوں کا ماہر بنانا ہوگا۔عربی، اُردو اور مقامی زبان۔

☆ واقفین بچوں کے اخلاق پر خصوصیت سے توجہ کی ضرورت ہے۔

☆ واقفین بچیوں کیلئے اُستانیاں، لیڈی ڈاکٹرز، کمپیوٹر سپیشلِسٹ ، ٹائپسٹ بنانے کی تلقین۔

☆ بچوں کی تربیت میں دعاؤں سے بہت زیادہ کام لیں۔خود ان کے لئے دعا کریں اور ان کو دعا کرنے والے بچے بنائیں۔

۸/ ستمبر اور یکم دسمبر ۱۹۸۹ء کے خطبات میں بھی بچوں کے والدین کیلئے حضور نے ہدایات دیں اور فرمایا کہ بچوں کو بچپن ہی سے متقی بنائیں۔

ابتداء میں تحریک وقفِ نو دو سال کیلئے تھی۔ پھر حضور نے اسے مزید دو سال کیلئے بڑھایا اور پھر احباب جماعت کے اشتیاق کے پیش نظر یہ تحریک دائمی تحریک بن گئی۔

۱۹۹۲ء میں حضور نے واقفین نو بچوں کی تربیت کی خاطر ایک نئی وکالت قائم فرمائی۔ جو وکالت وقفِ نو کہلاتی ہے۔ حضور کی ہدایات کی روشنی میں دنیا بھر میں احمدی احباب اپنے بچوں کی تربیت کر رہے ہیں۔ مقامی جماعتوں میں سیکرٹریان وقفِ نو کا بھی اسی غرض کیلئے تقرر کیا جاتا ہے تا وہ بچوں کی تربیت کر سکیں۔ اس وقت واقفین نو بچوں کی تعداد ۲۶ ہزار سے تجاویز کر گئی ہے۔

# ایم ٹی اے

ہمارا دل، ہمارا جسم، ہماری روح کا ہر ذرّہ خوش ہے۔ خدا تعالیٰ کی حمد کے ترانے گا رہا ہے اور غیر معمولی مسرت کے جذبات سے جھوم رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں ایم ٹی اے کی عظیم الشان نعمت سے نوازا۔ ایم ٹی اے درحقیقت متعدد پیشگوئیوں کا مجموعہ اور بے شمار خدا کے فضلوں احسانوں اور انعاموں پر مشتمل ایک عظیم الشان نشان ہے۔ ایم ٹی اے کی مختصر تاریخ درج ذیل ہے۔

☆ ۳۱ جنوری ۱۹۹۲ء میں حضور کا خطبہ پہلی دفعہ مواصلاتی سیارہ کے ذریعہ

براعظم یورپ میں دیکھا اور سنا گیا۔

☆ ۳۱/ جولائی تا ۲/ اگست ۱۹۹۲ء جلسہ سالانہ انگلستان براہِ راست ٹیلی ویژن پر دکھایا گیا۔

☆ ۲۱/اگست ۱۹۹۲ء حضور کے خطبات جمعہ سیٹلائٹ کے ذریعہ چار براعظموں میں نشر ہونا شروع ہوئے۔ یعنی یورپ، ایشیا، افریقہ اور آسٹریلیا۔

☆ ۱۹۹۳ء میں شمالی امریکہ میں سیٹلائٹ کے ذریعہ حضور کے خطبات کی باقاعدہ ٹرانسمشن کا آغاز ہوا۔

☆ ۷ جنوری ۱۹۹۴ء سے باقاعدہ مسلم ٹیلی ویژن احمدیہ کی روزانہ سروس کا آغاز ہوا اور یورپ میں تین گھنٹے اور ایشیا میں بارہ گھنٹے کے پروگرام نشر ہونا شروع ہوئے۔

☆ ۱۹۹۴ء میں جماعت احمدیہ امریکہ اور کینیڈا کی مشترکہ کاوشوں سے قائم ہونے والے ارتھ سٹیشن کا قیام عمل میں آیا۔

☆ ۱۹۹۵ء میں انٹرنیٹ پر احمدیہ ویب سائٹ قائم ہوئی اور ۱۹۹۶ء میں اس نے حضور کا خطبہ جمعہ نشر کرنا شروع کر دیا۔

☆ یکم اپریل ۱۹۹۶ء کو ایم ٹی اے کی ۲۴ گھنٹے کی نشریات کا آغاز ہوا۔ اس موقع پر لندن میں ایک بہت پُرمسرت تقریب منعقد ہوئی جس سے ہمارے پیارے آقا نے خطاب فرمایا اور ایم ٹی اے کی تاریخ، مقاصد اور درپیش مشکلات اور افضال الٰہی پر روشنی ڈالی۔ یہ خطاب تمام دنیا کی

جماعتوں نے براہِ راست سنا۔

حضور نے فرمایا:۔

''آج اللہ تعالیٰ کے فضل ورحم کے ساتھ احمدیت کی تاریخ میں ایک نیا روشن دن طلوع ہورہا ہے۔ یہ وہ دن ہے جس کی انتظار میں ہم دن گنا کرتے تھے یعنی وہ دن جب کہ ایم ٹی اے نے اپنے ایک نئے روشن تر دور میں داخل ہونا تھا اور چوبیس گھنٹے مسلسل خدائے واحد کا پیغام تمام دنیا کے کناروں تک پہنچایا جانا تھا۔ یہ وہ دن ہے جس کے انتظار میں ہم نے بہت کٹھن وقت گزارے۔ بہت محبت اور پیار اور خدا کے حضور التجاؤں کے ساتھ اس دن کی راہ میں آنکھیں بچھائیں اور دل بار ہا اندیشوں میں دھڑکتا رہا کیونکہ بار ہا کئی قسم کے ابتلاء درپیش تھے کئی قسم کی ٹھوکریں راہ میں تھیں لیکن ہر قدم پر اللہ تعالیٰ کی رحمت اس کی تقدیر، اس کی حفاظت خاص نے ہمیں سنبھال لیا اور جب کوئی اور راہ نہ پاتے تھے تو آسمان ہی سے وہ راہ اُترتی تھی جس سے مستقبل کی امیدیں پھر جاگ اُٹھتی تھیں اور آگے بڑھنے لگتی تھیں''۔ (الفضل انٹرنیشنل لندن ۲۷جون ۱۹۹۷ء صفحہ ۳)

۲۱/جون ۱۹۹۶ء کو ایم ٹی اے کے نظام میں ایک اور اہم تبدیلی نظر آئی جو یہ تھی کہ حضور کے کینیڈا کے سفر کے موقع پر دوطرفہ رابطوں کا سلسلہ شروع ہوا۔ یعنی کینیڈا میں حضور کا خطبہ نشر ہورہا تھا اور لندن کی تصاویر کینیڈا پہنچ رہی تھیں اور

تمام دنیا کے احمدی ان دونوں تصاویر کو بیک وقت دیکھ کر حمد و ثنا کے ترانے گا رہے تھے۔اس موقع پر حضور نے فرمایا:۔

''گذشتہ ایک موقعہ پر میں نے جماعت سے یہ گزارش کی تھی کہ میں امید کرتا ہوں کہ وہ دن بھی آئیں گے جب ہم دوطرفہ ایک دوسرے کو دیکھ سکیں گے۔ پس آج کے مبارک جمعہ سے اس دن کا آغاز ہو رہا ہے۔ اس وقت انگلستان میں مختلف مراکز میں بیٹھے ہوئے احمدی ہمیں دیکھ رہے ہیں اور ان کی تصاویر یہاں پہنچ رہی ہیں اور بیک وقت ہم ایک دوسرے کو دیکھ سکتے ہیں...... یہ دراصل ایک عظیم پیشگوئی تھی جو ایک پہلو سے تو بارہا پوری ہو چکی اب ایک نئے پہلو سے بھی پوری ہو رہی ہے۔

حضرت امام جعفر صادق سے مروی ہے اللہ تعالیٰ ان کے درجات بہت بلند فرمائے۔ بہت بڑے بزرگ بہت پائے کے امام تھے اور عارف باللہ تھے اس میں قطعاً ایک ذرے کا بھی شک نہیں آپ نے فرمایا۔ ہمارے امام القائم کے زمانے میں یعنی حضرت مسیح موعود علیہ السلام مہدی معہود کے زمانے میں مشرق میں رہنے والا مومن مغرب میں رہنے والے اپنی دینی بھائی کو دیکھ سکے گا۔اس طرح مغرب میں بیٹھا ہوا مومن اپنے مشرق میں مقیم بھائی کو دیکھ سکے گا''۔(الفضل انٹرنیشنل ۹/ اگست ۱۹۹۶ء صفحہ ۵)

یکم اپریل ۱۹۹۶ء سے شروع ہونے والی ۲۴ گھنٹے کی نشریات سے مشرق وسطی کے بعض ممالک نیز افریقہ اور مشرق بعید کے ممالک محروم تھے۔ ۷/ جولائی ۱۹۹۶ء سے گلوبل بیم کے ذریعہ ان ممالک تک بھی ایم ٹی اے کی نشریات پہنچانے کا انتظام ہو گیا۔ اس سلسلہ میں محمود ہال لندن میں ایک نہایت مبارک تقریب ہوئی جس میں حضور انور کی موجودگی میں افریقن احباب، بچوں، نوجوانوں اور مستورات نے اللہ تعالیٰ کی تسبیح وتحمید پر مشتمل گیت گائے اور افریقن ممالک سے اس دن کیلئے تیار کردہ خصوصی پروگرام دکھائے گئے۔

(الفضل انٹرنیشنل ۱۹/ جولائی ۱۹۹۶ء صفحہ ۱۱)

۱۹۹۹ء میں ایم ٹی اے ایک نئے دور میں داخل ہوا۔ حضور رحمہ اللہ نے جلسہ سالانہ لندن ۱۹۹۹ء کے موقع پر اس کی تفاصیل بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ:۔

''یورپ اور مشرق اوسط میں ڈیجیٹل نشریات کا آغاز ہو چکا ہے اس سال یورپ کے سب سے مقبول سیارے پر جس پر ۳۰۰ چینل کام کر رہے ہیں ایم ٹی اے کو جگہ مل گئی ہے۔ اب ہم سو فیصدی اعتماد سے کہہ سکتے ہیں کہ دنیا کے پانچوں براعظموں میں اب ایم ٹی اے کی نشریات دیکھی جا سکتی ہیں''۔

(الفضل ربوہ ۱۶/ اگست ۱۹۹۹ء صفحہ ۱)

ایم ٹی اے اپنے جلو میں متعدد پیشگوئیوں کو سموئے ہوئے ہے ان میں سے بعض کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔

متی کی انجیل میں لکھا ہے:۔

''جیسے بجلی مشرق سے چمک کر مغرب تک دکھائی دیتی ہے ویسے ہی ابن آدم کی آمد ہوگی''۔(متی باب ۲۴: آیت ۲۷)

''وہ ابن آدم کو بڑی قدرت اور جلال کے ساتھ آسمان کے بادلوں پر آتا دیکھیں گے۔تب وہ نرسنگے کی بڑی آواز کے ساتھ اپنے فرشتوں کو بھیجے گا اور وہ آسمان کے افق سے لے کر افق تک چاروں طرف سے اس کے برگزیدوں کو جمع کریں گے''۔

(متی باب ۲۴: آیت ۳۰،۳۱)

حضرت امام جعفر صادق کا پہلے بھی ذکر آچکا ہے ان کی ایک پیشگوئی کا ذکر بحار الانوار میں یوں بھی ملتا ہے۔

''ایک منادی آسمان سے آواز دے گا جسے ایک نوجوان لڑکی پردے میں رہتے ہوئے بھی سنے گی اور اہل مشرق ومغرب بھی سنیں گے''۔

ینابیع المودہ میں حضرت علی کی ایک پیشگوئی ان الفاظ میں ہے۔

''جب قائم آل محمد یعنی امام مہدی آئے گا تو اللہ تعالیٰ اس کیلئے اہل مشرق ومغرب کو جمع کردے گا''۔

بحار الانوار میں حضرت امام باقر کی ایک پیشگوئی یوں درج ہے۔

''ہمارے امام قائم جب مبعوث ہونگے تو اللہ تعالیٰ ہمارے گروہ کی شنوائی اور بینائی کو بڑھا دے گا یہاں تک کہ امام قائم اور

ان کے درمیان معمولی فاصلہ رہ جائے گا جب وہ امام ان سے بات
کریں گے تو وہ انہیں سنیں گے اور انہیں دیکھیں گے۔ جب کہ امام
اپنی جگہ پر ہی ٹھہرا رہے گا''۔

حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو جو یہ بشارت دی گئی کہ ''میں تیری تبلیغ کو زمین کے کناروں تک پہچاؤں گا'' اس وعدہ کو بھی خدا تعالیٰ نے بڑی شان و شوکت سے پورا فرمایا۔ اسی طرح ۱۸۹۷ء کو آپ کو الہاماً بتایا گیا۔

**اَلْاَرْضُ وَالسَّماء مَعَکَ کَمَا ھُوَ مَعِی** ۔ اس الہام کی تشریح کرتے ہوئے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ نے فرمایا۔

''آسمان کا ساتھ ہونا ایم ٹی اے کی طرف بھی اشارہ کر رہا ہے
اور یہ امر واقعہ ہے کہ ایم ٹی اے کے ذریعہ کل عالم میں آسمان نے
جو گواہیاں دی ہیں وہ حیرت انگیز ہیں''۔

(الفضل انٹرنیشنل ۱۲/ ستمبر ۱۹۹۷ء)

۷/ جنوری ۱۹۳۸ء کو بیت اقصیٰ قادیان میں پہلی دفعہ لاؤڈ سپیکر لگا۔ اس موقع پر خطبہ جمعہ دیتے ہوئے حضرت مصلح موعود نے جو پیشگوئی کی اسے حیرت انگیز طور پر اللہ تعالیٰ نے ۷/ جنوری ۱۹۹۴ء کو اس طرح پورا فرمایا کہ احمدیہ مسلم ٹیلیویژن کی روزانہ سروس کا آغاز ہوا۔

حضرت مصلح موعود فرماتے ہیں:۔

''اب وہ دن دور نہیں کہ ایک شخص اپنی جگہ پر بیٹھا ہوا ساری

دنیا میں درس و تدریس پر قادر ہو سکے گا۔ ابھی ہمارے حالات ہمیں اس بات کی اجازت نہیں دیتے، ابھی ہمارے پاس کافی سرمایہ نہیں اور ابھی علمی دقتیں بھی ہمارے راستے میں حائل ہیں لیکن اگر یہ تمام دقتیں دور ہو جائیں اور جس رنگ میں اللہ تعالیٰ ہمیں ترقی دے رہا ہے اور جس سرعت سے ترقی دے رہا ہے اس کو دیکھتے ہوئے سمجھنا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے قریب زمانہ میں ہی یہ تمام دقتیں دور ہو جائیں گی تو بالکل ممکن ہے کہ قادیان میں قرآن اور حدیث کا درس دیا جا رہا ہو اور جاوا کے لوگ اور امریکہ کے لوگ اور انگلستان کے لوگ اور فرانس کے لوگ اور جرمن کے لوگ اور آسٹریا کے لوگ اور ہنگری کے لوگ اور عرب کے لوگ اور مصر کے لوگ اور ایران کے لوگ اور اسی طرح تمام ممالک کے لوگ اپنی اپنی جگہ وائرلیس کے سیٹ لئے ہوئے وہ درس سن رہے ہوں۔ یہ نظارہ کیا ہی شاندار نظارہ ہوگا اور کتنے ہی عالی شان انقلاب کی یہ تمہید ہوگی کہ جس کا تصور کر کے بھی آج ہمارے دل مسرت و انبساط سے لبریز ہو جاتے ہیں''۔ (الفضل ۱۳/ جنوری ۱۹۳۸ء صفحہ ۲)

**ایم ٹی اے کے ذریعہ بے شمار برکات کا ظہور ہو رہا ہے۔**

☆ یہ ساری دنیا کو وحدت کی لڑی میں پرونے کا ذریعہ ہے۔

☆ ہم اپنے پیارے امام کی آواز گھر بیٹھے ہوئے سنتے ہیں اور اپنے دلوں کی

پیاس بجھاتے ہیں۔

☆ ایم ٹی اے کے سارے پروگرام ساری دنیا میں نشر ہوتے ہیں اس طرح ساری دنیا میں پیغام حق پہنچانے کا یہ مؤثر ذریعہ ہے۔

☆ ایم ٹی اے صحبت صالحین کا بہت اعلیٰ اور بابرکت ذریعہ ہے۔

☆ ایم ٹی اے کے ذریعہ ہم حضور کی تمام مجالس عرفان کو دیکھ سکتے ہیں۔

☆ یہ امام وقت کی تحریکات کو جلدتر ہر جگہ پہنچانے کا اعلیٰ ترین نظام ہے۔

☆ ایم ٹی اے کے ذریعہ بچوں، بڑوں، عورتوں اور مردوں کی دلچسپ انداز میں تربیت ہورہی ہے اور علمی پیاس بجھانے کے ہر قسم کے سامان ہیں۔

☆ اس وقت دنیا بھر میں بہت سے ٹی وی چینل گند پھیلا رہے ہیں جب کہ ایم ٹی اے ان تمام زہروں سے پاک اور زہریلے مادوں کا علاج ہے۔

☆ ایم ٹی اے کے ذریعہ جماعت کے متعدّد کارکن رضا کارانہ طور پر کام کر رہے ہیں اور یہ بابرکت ٹی وی اُن کے اندر حیرت انگیز تبدیلی پیدا کرنے کا موجب ہوا ہے۔

۲۳۔ مارچ ۲۰۰۷ء وہ تاریخی دن تھا جب دنیائے عرب کے لئے عربی زبان کے لئے ایم اے الثالثہ، العربیہ کے نام سے ایک نئے چینل کا اجراء ہوا۔ اس کی نشریات دن اور رات مقبول ترین عرب سیٹ پر جاری رہیں۔

# عالمی بیعت

ہمارے پیارے آقا نے خدا تعالیٰ کے حضور دعائیں کرتے ہوئے ۱۹۹۳ء میں دعوت الی اللہ کی مہم میں تیزی پیدا کرنے کیلئے ایک سکیم جاری فرمائی جو یہ تھی کہ جلسہ سالانہ برطانیہ میں ایم ٹی اے کے ذریعہ ایک خاص بیعت لی جائے۔ اس بیعت میں جہاں جلسہ سالانہ برطانیہ میں شامل ہونے والے تمام دوست شریک ہوں وہاں دنیا بھر کے تمام احمدی بھی شامل ہوں۔ اس ضمن میں حضور نے یہ بھی فرمایا:۔

''جلسہ سالانہ پر جو عظیم الشان بیعت کا عالمی پروگرام بنایا گیا ہے اس میں بڑے بڑے صاحب اثر لوگ جلسہ پر آئیں گے۔ ہم ان کو خاص دعوت دیں گے وہ کمانڈر کے طور پر یہاں آ کر بیعت کریں گے''۔

دنیا بھر میں بسنے والے احمدیوں کو اس بیعت سے قبل پُر زور انداز میں حضور نے دعوت الی اللہ کی تلقین فرمائی اور مختلف ٹارگٹ دیئے۔ حضور کی اس سکیم میں خدا تعالیٰ نے غیر معمولی برکت ڈالی اور عالمی بیعت کے پہلے سال دو لاکھ چار ہزار تین سو آٹھ افراد جماعت میں شامل ہوئے۔ جماعت اس موقع پر غیر معمولی خوشی اور مسرت سے سجدہ ہائے شکر بجا لا رہی تھی۔ ۱۹۹۳ء کے سال کو خدا تعالیٰ نے سنگ میل بنا دیا اور جماعت ہر سال غیر معمولی ترقیات کی طرف آگے بڑھنے لگی۔ حضور نے جماعت کو ہر سال دگنی بیعتوں کے ٹارگٹ دیئے۔

چنانچہ ۱۹۹۳ء سے لیکر ۲۰۰۳ء تک یعنی گیارہ سالوں میں ۱۶ کروڑ ۵۷ لاکھ ۶۸ ہزار ۸۸ نئے افراد جماعت میں شامل ہوئے۔ عالمی بیعت میں جو نئے افراد شامل ہوئے ان کی سال وار تفصیل یہ ہے۔

| سال | تعداد |
|---|---|
| 1993ء | 204308 |
| 1994ء | 421753 |
| 1995ء | 847725 |
| 1996ء | 1602721 |
| 1997ء | 3004585 |
| 1998ء | 5004591 |
| 1999ء | 10820226 |
| 2000ء | 41308975 |
| 2001ء | 81006721 |
| 2002ء | 20654000 |
| 2003ء | 892483 |

اس بیعت میں دنیا بھر میں احمدی شکر و حمد کے جذبات کے ساتھ شامل ہوتے اور اپنے پیارے امام کے ساتھ سجدہ شکر بجالاتے رہے۔

عالمی بیعت کے پس منظر میں عہد نامہ جدید میں کتاب رسولوں کے اعمال

باب۲ آیات ۱تا۸ میں مندرج ایک حوالہ کا تذکرہ ازدیادِ ایمان کا باعث ہے لکھا۔

''جب عید خمیسن کا دن آیا تو وہ سب مل کر ایک ہی جگہ میں جمع تھے اور یکبارگی آسمان سے ایسی آواز آئی جیسے تُند ہوا کا سناٹا ہوتا ہے اور اس سے سارا گھر جہاں وہ بیٹھے تھے گونج اُٹھا اور آگ کے شعلے کی سی زبانیں انہیں دکھائی دیں اور جدا جدا ہو کر ہر ایک پر ٹھہریں اور وہ سب روح القدس سے بھر گئے اور دوسری زبانیں بولنے لگے جس طرح روح نے انہیں بولنا عطا کیا۔ اور ہر قوم میں سے جو آسمان کے تلے ہے خدا ترس یہودی یروشلم میں رہتے تھے جب آواز سنائی دی تو ہجوم لگ گیا اور لوگ متعجب ہوئے کیونکہ ہر ایک کو یہ سنائی دیتا تھا کہ یہ میری ہی بولی بول رہا ہے اور تعجب کر کے آپس میں کہنے لگے دیکھو یہ جو بولتے ہیں کیا سب جلیلی نہیں۔ پس کیونکر ہم میں سے ہر ایک اپنے اپنے وطن کی بولی سنتا ہے''۔

سیدنا حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ نے ۱۹۹۳ء کی پہلی عالمی بیعت کے موقع پر مندرجہ بالا حوالہ پر تبصرہ کرتے ہوئے فرمایا:۔

''مسیح کے حواریوں پر روح القدس نازل ہوئی اور وہ مختلف بولیاں بولنے لگے جو اس سے پہلے ان کو نہ آتی تھیں اور وہ بولیاں سننے اور سمجھنے لگے اور تعجب کرنے لگے۔ جہاں تک میں نے تاریخ پر نظر ڈالی ہے اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا کہ ایسا واقعہ ہوا ہے۔ غالب

گمان ہے کہ کوئی کشفی واقعہ ہے اور مسیح اوّل کے نہیں بلکہ مسیح ثانی کے دور میں یہ واقعہ رونما ہونا تھا۔

تاریخی شہادت پیش کرنا تو عیسائیوں کا کام ہے لیکن یہ واقعاتی شہادت جو ہم پیش کر رہے ہیں یہ تمام دنیا کے سامنے کھل کر ظاہر ہو رہی ہے۔ کوئی اس کا انکار نہیں کر سکتا کہ اگر یہ پیشگوئی تھی یا کشف تھا تو آج یہ بڑی شان کے ساتھ دنیا کے سامنے حقیقت بن کر رونما ہو رہا ہے"۔

(الفضل انٹرنیشنل لندن ۲۶/اگست ۱۹۹۴ء صفحہ ۴)

# خلافت رابع کی یادگار تحریک۔ مریم شادی فنڈ

حضرت خلیفۃ المسیح الرابع نے اپنی مبارک زندگی میں بے شمار یادیں چھوڑیں اور ایسے بے شمار راہنما اصول چھوڑے جو قیامت تک احمدیوں کیلئے مشعل راہ کا کام دیں گے۔ آپ کی بے شمار یادوں میں سے ایک مبارک یاد جو آپ کی آخری تحریک بھی کہلاتی ہے۔ مریم شادی فنڈ کی تحریک ہے۔ یہ تحریک حضور نے ۲۱/ فروری ۲۰۰۳ء کے خطبہ جمعہ میں فرمائی آپ نے اپنی والدہ مرحومہ کی غریبوں سے ہمدردی کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا:۔

"ان کی روح کو ثواب پہنچانے کی خاطر میں یہ اعلان کرنا چاہتا ہوں کہ جو بھی بیٹیاں بیاہنے والے ہیں اور غربت کی وجہ سے ان کو

کچھ دے نہیں سکتے۔ کچھ تھوڑے بہت کپڑے، کچھ سنگھار کی چیزیں یہ تو لازمی ہیں ورنہ وہ اپنے سسرال میں جا کر بہت شرمندہ ہوتی ہیں۔ مجھ سے کئی بچیوں نے بیچاریوں نے یہ خط لکھ کر اپنے درد کا اظہار کیا ہے کہ ہمارے پاس کچھ زیادہ چیزیں نہیں تھیں معمولی کپڑے تھے نتیجہ یہ نکلا کہ سسرال پہنچے تو طعنے ملنے شروع ہو گئے اور بہت سے طعنے ملتے ہیں یہ تو ظلم کرتے ہیں جو طعنے دیتے ہیں......
میں یہ اعلان کرتا ہوں کہ جن کی بیٹیاں بیاہنے والی ہیں اور انہیں مدد کی ضرورت ہے حسبِ توفیق میں اپنی طرف سے بھی کچھ ان کو پیش کرتا ہوں وہ بے تکلفی سے مجھے لکھیں ان کا مناسب گزارہ ہو جائے گا......اگر میرے اندر اتنی توفیق نہ ہو تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے خدا تعالیٰ کی جماعت غریب نہیں ہے بہت روپیہ ہے جماعت کے پاس تو انشاءاللہ جماعت کے کسی فنڈ سے ان کی امداد کر دی جائے گی مگر ان کو توفیق مل جائے گی کہ ان کی بیٹیاں خیر و خوبی کے ساتھ اپنے اپنے گھروں کو روانہ ہوں"۔ (الفضل ۲۹/اپریل ۲۰۰۳ء صفحہ ۶ تا ۸)

یہ تحریک اگرچہ جماعت کیلئے ظاہری الفاظ میں عام نہ تھی مگر جماعت نے اپنے محبوب قائد کے اشاروں کو سمجھتے ہوئے اس فنڈ میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ جس پر حضور انور رحمہ اللہ کی طرف سے بہت خوشنودی کا اظہار کیا گیا۔

# دور خلافت رابعہ کے آخری لمحات

۱۹/اپریل ۲۰۰۳ء کا دن جماعت احمدیہ کیلئے ایک بہت عظیم سانحہ کا دن تھا۔ اس لئے کہ اس دن ہمارے دلوں کی دھڑکن، ہمارا پیارا ہمارے دل کا سہارا، ہمارا محبوب قائد، وہ وجود جو سینکڑوں وجودوں اور بے شمار خصائل کا مجموعہ تھا ہم سے اچانک جدا ہو گیا۔ آپ کی ولادت ۱۸/دسمبر ۱۹۲۸ء کو ہوئی۔ آپ کی مقدس زندگی کی ۷۵ بہاریں یوں لگتا ہے پلک جھپکتے ہی گزر گئیں۔ مگر یہ ۷۵ بہاریں اپنے اندر اتنی بے شمار یادیں سمیٹے ہوئے ہیں کہ ان کا کئی کتابوں میں سمونا مشکل ہے۔ اتنی لمبی اور طویل یادوں کی فلم جب ہمارے سامنے آتی ہے اور دوسری طرف اس مقدس وجود کی المناک رحلت کا تصور کرتے ہیں تو دل بے شمار اداسیوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔

آپ کی وفات کے روز ہی آپ کا جسد اطہر دیدار کیلئے بیت الفضل لندن کے احاطے میں رکھ دیا گیا۔ محمود ہال میں قطار در قطار دنیا بھر کے احمدی مرد و زن دیدار کے لئے حاضر ہوئے۔ ایم ٹی اے کی بدولت دیدار کے مناظر پوری دنیا میں دیکھے گئے۔ دیدار کا سلسلہ اگلے دو روز تک جاری رہا۔ ۲۳/اپریل بروز بدھ آپ کے جسد مبارک کو ایک قافلے کی صورت میں بیت الفضل لندن سے اسلام آباد ٹلفورڈ لے جایا گیا۔ روانگی اور اسلام آباد آمد کے فضائی اور زمینی مناظر ایم ٹی اے پر نشر کئے گئے۔ اس مقدس قافلے کے ساتھ ساتھ ایک پولیس

سکواڈ بھی تھا۔ اسلام آباد میں جسد اطہر کو ایک چھوٹی مارکی میں رکھا گیا۔ نماز ظہر وعصر کی ادائیگی، خطاب اور عالمی بیعت کے بعد۔ حضرت خلیفۃ المسیح الخامس نے آپ کا جنازہ پڑھایا۔ جسد اطہر کو مسلسل کندھا دیا اور پھر تدفین کی پوری کارروائی کے دوران قبر کے پاس موجود رہے۔ سب سے پہلے آپ نے قبر میں مٹی ڈالی اور پھر دوسرے احباب کو موقع دیا گیا۔ لندن وقت کے مطابق ساڑھے چار بجے سہ پہر اور پاکستانی وقت کے مطابق ۸:۳۰ بجے رات قبر تیار ہونے پر حضور انور نے دعا کروائی۔ دعا سے پہلے قبر پر حضرت خلیفۃ المسیح الرابع کے نام کی تختی بھی حضور انور نے نصب فرمائی۔

(الفضل ۲۵/اپریل ۲۰۰۳ء صفحہ ۱)

# قدرتِ ثانیہ کے مظہر خامس

سیدنا حضرت مرزا طاہر احمد صاحب کی المناک وفات کے بعد جماعت بہت بے تابی سے اپنے نئے عظیم روحانی لیڈر کی منتظر تھی اور افرادِ جماعت بڑی

بے قراری سے دعاؤں میں مصروف تھے۔خدا تعالیٰ نے ان کی عاجزانہ دعاؤں کو قبول فرماتے ہوئے ۲۲/اپریل ۲۰۰۳ء کو حضرت مرزا مسرور احمد صاحب کو قدرت ثانیہ کا مظہر خامس منتخب فرمایا اور ایک بار پھر ہمارے خوف کو امن سے بدل دیا۔قدرت ثانیہ کے مظہر خامس کے مختصر حالات درج ذیل ہیں۔

آپ ۱۵/ستمبر ۱۹۵۰ء کو حضرت صاحبزادہ مرزا منصور احمد صاحب مرحوم اور محترمہ صاحبزادی ناصرہ بیگم صاحبہ کے ہاں ربوہ میں پیدا ہوئے۔آپ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے پڑپوتے، حضرت مرزا شریف احمد صاحب کے پوتے اور حضرت مصلح موعود کے نواسے ہیں۔

آپ نے میٹرک تعلیم الاسلام ہائی سکول اور بی اے تعلیم الاسلام کالج ربوہ سے کیا۔۱۹۷۶ء میں زرعی یونیورسٹی فیصل آباد سے ایم ایس سی کی ڈگری ایگریکلچرل اکنامکس میں حاصل کی۔

۳۱/جنوری ۱۹۷۷ء کو آپ کی شادی مکرمہ سیدہ امۃ السبوح بیگم صاحبہ بنت محترمہ صاحبزادی امۃ الحکیم صاحبہ مرحومہ و مکرم سید داؤد مظفر شاہ صاحب سے ہوئی۔۲ فروری کو دعوتِ ولیمہ ہوئی۔آپ کو اللہ تعالیٰ نے ایک صاحبزادی امۃ الوارث فاتح صاحبہ اہلیہ مکرم فاتح احمد صاحب ڈاہری نواب شاہ اور مکرم صاحبزادہ مرزا وقاص احمد صاحب سے نوازا۔

۱۹۷۷ء میں آپ نے زندگی وقف کی اور نصرت جہاں سکیم کے تحت اگست ۱۹۷۷ء میں غانا تشریف لے گئے۔غانا میں آپ کا قیام ۱۹۷۷ء سے

۱۹۸۵ء تک رہا۔ اس دوران آپ نے بطور پرنسپل احمدیہ سیکنڈری سکول اور احمدیہ زرعی فارم ٹمالے شمالی غانا کے مینجر کے طور پر خدمات انجام دیں۔ آپ نے غانا میں پہلی بار گندم اُگانے کا کامیاب تجربہ کیا۔ آپ ۱۹۸۵ء میں غانا سے پاکستان تشریف لائے اور ۱۷ مارچ ۱۹۸۵ء سے نائب وکیل المال ثانی کے طور پر آپ کا تقرر ہوا۔ ۱۸/ جون ۱۹۹۴ء کو آپ ناظر تعلیم صدر انجمن احمدیہ مقرر ہوئے۔ ۱۰/دسمبر ۱۹۹۷ء کو ناظر اعلیٰ اور امیر مقامی مقرر ہوئے اور تا انتخاب خلافت اس منصب پر مامور رہے۔ اگست ۱۹۹۸ء میں صدر مجلس کارپرداز مقرر ہوئے۔ بحیثیت ناظر اعلیٰ آپ ناظر ضیافت اور ناظر زراعت بھی خدمات بجا لاتے رہے۔ ۱۹۹۴ء تا ۱۹۹۷ء چیئرمین ناصر فاؤنڈیشن رہے۔ اسی عرصہ میں آپ صدر تزئین کمیٹی ربوہ بھی تھے۔ آپ نے گلشن احمد نرسری کی توسیع اور ربوہ کو سرسبز بنانے کیلئے ذاتی کوشش اور نگرانی فرمائی۔ ۱۹۸۸ء سے ۱۹۹۵ء تک ممبر قضاء بورڈ رہے۔ خدام الاحمدیہ مرکزیہ میں ۷۷۔۷۶ء میں مہتمم صحت جسمانی ۸۵۔۸۴ء میں مہتمم تجنید ۸۶۔۸۵ء تا ۸۹۔۸۸ء مہتمم مجالس بیرون اور ۹۰۔۸۹ء میں نائب صدر خدام الاحمدیہ پاکستان کے طور پر خدمات انجام دیں۔ ۹۵ء میں انصار اللہ پاکستان میں قائد ذہانت وصحت جسمانی اور ۱۹۹۵ء تا ۱۹۹۷ء قائد تعلیم القرآن کے طور پر خدمات انجام دیں۔ ۱۹۹۹ء میں ایک مقدمہ میں اسیران راہ مولیٰ رہنے کا اعزاز بھی حاصل کیا۔ ۳۰/ اپریل کو گرفتار ہوئے اور ۱۰/ مئی کو رہا ہوئے۔ ۲۲/ اپریل

۲۰۰۳ءکولندن وقت کے مطابق ۱۱:۴۰ بجے رات آپ کوخدا تعالیٰ نے قدرت ثانیہ کا مظہر خامس بنایا۔

(ماخوذ الفضل ۲۴/اپریل ۲۰۰۳ء صفحہ ۲)

حضرت صاحبزادہ مرزا مسرور احمد صاحب خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے پہلی بیعت عام سے قبل مختصر خطاب فرمایا جس کے الفاظ یہ ہیں۔

''احباب جماعت سے صرف ایک درخواست ہے کہ آج کل دعاؤں پہ زور دیں۔ دعاؤں پہ زور دیں۔ دعاؤں پہ زور دیں۔ بہت دعائیں کریں۔ بہت دعائیں کریں۔ بہت دعائیں کریں۔ اللہ تعالیٰ اپنی تائید و نصرت فرمائے اور احمدیت کا یہ قافلہ اپنی ترقیات کی طرف رواں دواں رہے''۔

(الفضل ۲۴/اپریل ۲۰۰۳ء صفحہ ۲)

۲۳/اپریل ۲۰۰۳ء اسلام آباد ٹلفورڈ میں آپ نے نماز ظہر وعصر پڑھائی اور ایک خطاب عام فرمایا جو ایم ٹی اے کے ذریعہ ساری دنیا میں نشر ہوا۔ خطاب کے بعد احباب جماعت نے اجتماعی بیعت کی سعادت حاصل کی۔ ۲۵/اپریل کو آپ نے پہلا خطبہ جمعہ دیا۔ ۲۷/اپریل کو آپ کا پڑھایا ہوا پہلا نکاح ایم ٹی اے نے نشر کیا۔ ۴/مئی کو ایم ٹی اے کے کارکنوں سے آپ کی ملاقات ہوئی۔ (الفضل ۲۶ مئی ۲۰۰۳ء صفحہ ۲)

# حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدّہ اللہ تعالیٰ کے بیرون ممالک دورہ جات کا مختصر ذکر

حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدّہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے مختلف ممالک کے دورے کرنے کا پروگرام بنایا۔ ان دوروں کا مقصد ان ممالک میں افراد جماعت سے ملاقات کرنا۔ مشن ہاؤسز کی کارکردگی کا جائزہ لینا۔ نئی بیوت الذکر اور مراکز کی تعمیر کا سنگِ بنیاد رکھنا اور تعمیر شُدہ بیوت الذکر۔ مشن ہاؤسز۔ تعلیمی مراکز اور ہسپتالوں کا افتتاح فرمانا تھا۔ اس کے علاوہ بعض ممالک میں جلسہ سالانہ میں شمولیت کے لئے بھی حضور انور تشریف لے گئے۔

پہلے مرحلے میں حضور انور نے اگست ۲۰۰۳ء میں جرمنی کا اور ستمبر ۲۰۰۳ء میں فرانس کا دورہ کیا۔

## دورہ افریقہ:

حضور انور نے ۲۰۰۴ء میں افریقہ کے چار ممالک غانا۔ بورکینافاسو۔ بینن۔ اورنائیجریا کا دورہ فرمایا۔

## دورہ غانا ۱۳ تا ۲۵ مارچ ۲۰۰۴ء

غانا میں حضور انور نے متعدد تعلیمی سنٹرز۔ ہسپتال اور مشن ہاؤسز کا معائنہ

فرمایا۔ ٹی آئی سیکنڈری سکول اکمفی ایسارچر کا معائنہ فرمایا جہاں حضور انور غانا میں اپنے قیام کے دوران اکتوبر ۱۹۷۹ء تا مارچ ۱۹۸۳ء پرنسپل رہے۔ جامعہ احمدیہ کی نئی عمارت کا افتتاح فرمایا۔ ۱۶ مارچ ۲۰۰۴ء کو حضور انور نے کاسوا (KASOA) میں قبرستان برائے موصیان کا معائنہ فرمایا۔ ویسٹرن ریجن میں واقع احمدیہ ہسپتال کے مختلف شعبوں کا معائنہ فرمایا اور اسی ہسپتال کی نوتعمیر شدہ بیت الذکر کا افتتاح فرمایا۔

۱۸/ مارچ کو حضور انور نے بستان احمد (جلسہ گاہ) میں حاضرین جلسہ سے خطاب فرمایا۔ ۲۰/ مارچ کو حضور انور نے کماسی میں ٹی آئی احمدیہ سیکنڈری سکول کا معائنہ فرمایا اس کے علاوہ حضور انور نے جماعت احمدیہ غانا کے تربیتی سنٹر بواڈی۔ طاہر ہومیو کمپلیکس بواڈی کا معائنہ فرمایا۔

۲۱ مارچ کو حضور انور نے احمدیہ ہسپتال آسوکورے۔ احمدیہ سیکنڈری سکول آسوکورے کا معائنہ فرمایا اور نوتعمیر شدہ بیت الذکر کا افتتاح فرمایا۔ کوکوفو میں واقع احمدیہ ہسپتال کا بھی حضور انور نے معائنہ فرمایا یہ ہسپتال ۵۰ بستروں پر مشتمل ہے۔ ۲۲ مارچ کو حضور انور نے احمدیہ ہسپتال ٹیچی مان کا معائنہ فرمایا۔

## دورہ بورکینا فاسو ۲۵ مارچ تا ۴/ اپریل ۲۰۰۴ء

بورکینا فاسو میں حضور انور نے ۱۵ ویں جلسہ سالانہ کے افتتاحی اور اختتامی اجلاس سے خطاب فرمایا۔ ۲۹ مارچ کو حضور انور نے ہومینٹی فرسٹ سنٹر کا

معائنہ فرمایا۔ اس کے بعد حضور انور نے احمدیہ ہسپتال واگاڈوگو کے مختلف شعبوں کا معائنہ فرمایا۔ ۳۰ مارچ کو حضور انور مشن ہاؤس تشریف لے گئے اور بیت الذکر سے ملحق قطعہ زمین میں بورکینا فاسو کے پہلے احمدیہ پرائمری سکول کا سنگِ بنیاد رکھا۔ ۳۱ مارچ کو حضور انور نے بیت ھدیٰ کایا (KAYA) کا افتتاح فرمایا اور بیت الذکر سے ملحق زمین میں احمدیہ مشن ہاؤس کا سنگِ بنیاد رکھا۔ ۲ اپریل کو حضور انور نے احمدیہ ہسپتال بوبوجلاسو کے مختلف شعبہ جات کا معائنہ فرمایا۔ ہسپتال کے معائنہ کے بعد حضور انور نے احمدیہ ریڈیو سٹیشن کا معائنہ فرمایا۔ اس کی رینج ۵۰ کلومیٹر سے زائد ہے اور اس کے ذریعہ ایک ملین سے زائد لوگوں کو احمدیت کا پیغام پہنچ رہا ہے۔ ۳ اپریل کو حضور انور نے احمدیہ ہسپتال واگاڈوگو کا افتتاح فرمایا۔

## دورہ بینن ۴ اپریل تا ۱۰ اپریل ۲۰۰۴ء

بورکینا فاسو سے حضور انور بینن تشریف لے گئے۔ ۵ اپریل کو حضور انور نے بیت الذکر پورٹو نووو (PORTONOVO) کا سنگ بنیاد رکھا اس تقریب میں PORTONOVO کے بادشاہ اپنے گیارہ رکنی وفد کے ہمراہ شریک ہوئے۔ ۶ اپریل کو حضور انور الاڈا روانہ ہوئے۔ کنگ آف الاڈا نے اپنے پیلس میں حضور انور کا استقبال کیا اس تقریب میں ۱۵ گاؤں کے ۸۰۰ سے زائد افراد نے شرکت کی۔ ۷ اپریل کو حضور انور نے ایک سلائی سکول

اور PARAKOU شہر میں تعمیر ہونے والی پہلی احمدیہ بیت الذکر (بیت العافیہ) کا اِفتتاح فرمایا۔ اس کے بعد حضور انور نے پاراکو میں تعمیر ہونے والے پہلے احمدیہ ہسپتال کا سنگ بنیاد رکھا۔ ۸ اپریل کو حضور انور نے RELIGION OF PEACE کے موضوع پر یونیورسٹی میں خطاب فرمایا اسی روز حضور انور نے احمدیہ ہسپتال COTONON کا معائنہ فرمایا۔ اور شام کو ہومینٹی فرسٹ بنین کے بورڈ سے میٹنگ کی COTONON میں بیت التوحید پہلے کچی ہوا کرتی تھی۔ ۱۹۸۷ء میں مکرم ڈاکٹر عبدالسلام مرحوم بینن تشریف لائے تو حکومت نے نماز جمعہ کی ادائیگی کے لئے COTONON کی سب سے بڑی مسجد میں انتظام کر رکھا تھا لیکن آپ نے احمدیہ بیت الذکر میں جا کر نماز جمعہ ادا کی جو چھوٹی سی خستہ حال اور جس پر ٹین کی چھت تھی۔ آج اسی جگہ پر اللہ تعالیٰ نے جماعت کو ایک وسیع و عریض دو منزلہ بڑی خوبصورت بیت الذکر بنانے کی توفیق عطا فرمائی ہے۔ شام کو حضور انور عبدالسلام انٹرنیشنل سنٹر تشریف لے گئے۔ انسٹی ٹیوٹ کے ڈائریکٹر اور وائس ڈائریکٹر نے آپ کا استقبال کیا۔ ۱۰ اپریل کو حضور انور نے MTA سٹوڈیو کا افتتاح فرمایا۔

## دورہ نائیجیریا ۱۱ اپریل تا ۱۳ اپریل ۲۰۰۴ء

حضور انور نے ۱۱ اپریل کو OWODE بیت الذکر کا افتتاح فرمایا اُسی روز حضور انور نے الاروشہر کے ORETE ایریا میں احمدیہ بیت الذکر کا

افتتاح فرمایا۔ افتتاح کے بعد آپ جلسہ سالانہ نائیجیریا میں شمولیت کے لئے جلسہ گاہ تشریف لے گئے۔ بعدازاں حضور انور جامعہ احمدیہ کے باقاعدہ معائنہ کے لئے تشریف لے گئے۔ جامعہ احمدیہ کے معائنہ کے بعد حضور انور نے حافظ کلاس کے ہوسٹل کا سنگِ بنیاد رکھا۔ اس کے بعد حضور انور جماعت کے نیشنل ہیڈکوارٹر اوجوکورو(Ojokoro) تشریف لے گئے۔ جماعت کے اس کمپلیکس میں تین گیسٹ ہاؤسز پر مشتمل ایک نیا کمپلیکس تعمیر کیا گیا ہے۔ حضور انور نے اس کا افتتاح فرمایا۔ ۱۲ اپریل کو حضور انور نے اوجوکورو ہسپتال کا معائنہ فرمایا۔ اس ہسپتال میں ۶۰ بستروں کی گنجائش ہے۔ ہسپتال کے معائنہ کے بعد حضور انور نے احمدیہ بیت الذکر اوجوروکورو کا افتتاح فرمایا۔ بعدازاں حضور انور نے اپاپا ہسپتال کا معائنہ فرمایا اور ایک نئے ونگ کا افتتاح فرمایا۔ یہ ہسپتال لیگوس شہر کے کمرشل علاقہ اپاپا میں واقع ہے۔

## یورپ اور کینیڈا کا دورہ

مئی ۲۰۰۴ء میں حضور انور جرمنی کے دورے پر تشریف لے گئے۔ جون ۲۰۰۴ء میں حضور انور نے ہالینڈ کا دورہ فرمایا۔ جون/ جولائی ۲۰۰۴ء میں حضور انور کینیڈا کے دورے پر تشریف لے گئے۔ اگست ۲۰۰۴ء میں آپ نے جرمنی، ستمبر میں سوئٹزر لینڈ اور بلجیئم اور دسمبر ۲۰۰۴ء میں فرانس کا دورہ فرمایا۔ جنوری ۲۰۰۵ء میں حضور انور نے سپین کا، مئی ۲۰۰۵ء میں مشرقی افریقہ کے ممالک

تنزانیہ اور یوگنڈا کا دورہ فرمایا۔ان مما لک میں حضور انور نے چار بیوت الذکر کا سنگ بنیاد رکھا اور چھ نئی بیوت الذکر کا افتتاح فرمایا۔ جون ۲۰۰۵ء میں حضور انور کینیڈا تشریف لے گئے۔ وینکوور کینیڈا میں آپ نے بیت الذکر (بیت الرحمٰن) اور کیلگری میں بھی بیت الذکر کا سنگ بنیاد رکھا اور کینیڈا کے جلسہ سالانہ میں شرکت فرمائی۔ اگست/ستمبر ۲۰۰۵ء میں حضور انور نے جرمنی کے جلسہ سالانہ میں شرکت فرمائی۔ستمبر ۲۰۰۵ء میں حضور انور ڈنمارک،سویڈن، ناروے اور ہالینڈ کے دورے پر تشریف لے گئے۔سکنڈے نیوین مما لک، ڈنمارک،سویڈن اور ناروے کے مشترکہ جلسہ سالانہ میں حضور انور نے شرکت فرمائی۔دسمبر ۲۰۰۵ء میں حضور انور نے ماریشس اور بھارت کا دورہ فرمایا اور ان مما لک کے جلسہ سالانہ میں شرکت فرمائی۔

## دورہ مشرق بعید، (سنگاپور۔آسٹریلیا،فجی، نیوزی لینڈ، جاپان)

مشرق بعید کے مما لک کے دورے میں سب سے پہلے حضور انور سنگاپور تشریف لے گئے۔ یہاں آپ کا قیام چھ روز (۵ تا ۱۰ اپریل ۲۰۰۶ء) کے لئے تھا۔ ۷ اپریل کو حضور انور نے بیت طٰہٰ سے ملحق مشن ہاؤس کا سنگ بنیاد رکھا۔اس دورے کے دوران حضور انور نے ملائیشیا، انڈونیشیا،فلپائن،کمبوڈیا، پاپوا، نیوگنی اور تھائی لینڈ سے آئے ہوئے جماعتی عہدیداروں سے ملاقات کی اور انہیں قیمتی ہدایات سے نوازا۔سنگاپور کے واقفین نو،مربیّان و معلّمین سے

بھی حضور انور نے ملاقات کی اوران کی راہنمائی فرماتے ہوئے ہدایات دیں۔

سنگاپور سے حضور انور دو ہفتے (۱۱ تا ۲۵ اپریل ۲۰۰۶ء) کے لئے آسٹریلیا تشریف لے گئے۔ ۱۲ اپریل کو Solomon Island کے ایک وفد نے شرفِ ملاقات حاصل کیا۔ ۱۴ اپریل کو حضور انور آسٹریلیا کے جلسہ سالانہ میں شریک ہوئے۔ آپ کا خطبہ براہ راست MTA کے ذریعہ دنیا بھر میں نشر ہوا۔ ۲۱ اپریل کو بیت الھدیٰ کے احاطہ میں جماعت کی بڑھتی ہوئی ضرورت کے پیش نظر ایک ہال کی تعمیر کا سنگِ بنیاد رکھا اس ہال کا نام Khilafat Centenary Hall رکھا گیا ہے اور خلافت جوبلی سے پہلے اِسے تعمیر کرنے کا ارادہ ہے۔ ہال میں ۱۳۶۳ افراد نماز پڑھ سکیں گے۔ ہال میں گیسٹ ہاؤس کے علاوہ ذیلی تنظیموں کے دفاتر بھی ہوں گے۔ آٹھ کھیلوں کا انتظام ہوگا اور جلسہ سالانہ کے لئے ایک بڑا کچن بھی تعمیر کیا جائے گا۔ ۲۲/ اپریل کو حضور انور برسبین (Brisbane) تشریف لے گئے۔ یہاں آپ نے جماعت کے سنٹر ''بیت المسرور'' کا افتتاح فرمایا۔ اس سنٹر کا رقبہ دس ایکڑ ہے یہاں ۲۸۶ مربع میٹر کا ہال تعمیر کیا گیا ہے۔ ۲۳ اپریل کو حضور انور جماعت ایڈیلیڈ کے مرکز تشریف لے گئے۔ یہ مرکز ۲۰ ایکڑ رقبے پر مشتمل پہاڑی سِلسلے اور سمندر کے درمیان پُر فضا مقام پر واقع ہے۔

آسٹریلیا کے بعد حضور انور دس روز (۲۵ اپریل تا ۴ مئی ۲۰۰۶ء) فجی کے دورے پر تشریف لے گئے۔ دس ایکڑ پر واقع احمدیہ پرائمری سکول کا حضور انور

نے معائنہ فرمایا۔ ۲۸ اپریل کو جلسہ سالانہ فجی میں شرکت فرمائی۔ فجی کے نیشنل ٹی وی نے خطبہ جمعہ براہ راست نشر کیا جسے MTA نے ساری دنیا میں Live پہنچایا۔ ۲۹ اپریل کو Narere میں احمدیہ پرائمری سکول کا معائنہ فرمایا۔ اس کے بعد احمدیہ کالج Narere کا معائنہ فرمایا۔ ۳۰ اپریل کو چار ہمسایہ ممالک کے وفود سے ملاقات کی۔ یکم مئی کو احمدیہ سیکنڈری سکول ولوکا Voloca اور کالج کے ایک بلاک کا افتتاح فرمایا۔ ۳ مئی کو لجنہ ہال کا افتتاح فرمایا۔

فجی کے بعد حضور انور پانچ روز (۴ تا ۸ مئی ۲۰۰۶ء) نیوزی لینڈ تشریف لے گئے۔ ۵ مئی نیوزی لینڈ کے جلسہ سالانہ کا پہلا دن جمعۃ المبارک کا روز تھا حضرت خلیفۃ المسیح کا خطبہ یہاں سے پہلی دفعہ ساری دنیا میں براہ راست نشر ہو رہا تھا۔ نیوزی لینڈ میں پروفیسر کلیمنٹ ریگ کے پوتے اور پوتی سے ملنے کا موقعہ ملا یہ وہی پروفیسر کلیمنٹ ریگ ہیں جنہوں نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ملنے کی خواہش کا اظہار کیا اور ۱۲ مئی ۱۹۰۸ء کو پہلی اور ۱۸ مئی ۱۹۰۸ء کو ان کی حضرت مسیح موعودؑ سے دوسری ملاقات ہوئی۔ اس ملاقات کے بعد پروفیسر کلیمنٹ ریگ کے خیالات میں نمایاں تبدیلی آئی۔ حضرت مفتی محمد صادق صاحب کے ساتھ خط و کتابت جاری رہی اور آپ کے کہنے کے مطابق پروفیسر کلیمنٹ ریگ بعد میں احمدی ہو گئے اور مرتے دم تک اس عقیدہ پر قائم رہے۔ حضور انور نے ان کے پوتے اور پوتی کو بتایا کہ اُن کے دادا احمدی تھے جس کا انہوں نے اقرار کیا حضور انور ۷ مئی کو ملک

کے دارالحکومت تشریف لے گئے اور سب سے پہلے قبرستان جا کر پروفیسر کلیمنٹ کی قبر پر دعا کی۔

حضور انور نیوزی لینڈ کے بعد ۸ روز (۸ تا ۱۵ مئی ۲۰۰۶ء) کے لئے جاپان تشریف لے گئے۔ جاپان میں قیام کے دوران ۹ مئی کو ہلٹن ہوٹل میں ایک استقبالیہ تقریب منعقد کی گئی جس میں ۶۲ جاپانی مہمان شامل ہوئے ان میں ممبران پارلیمنٹ، غانا، کروشیا کے سفارتکار، سیاستدان، پروفیسر، افسران پولیس افسران، وکلاء، ڈاکٹرز اور مختلف شعبہ ہائے زندگی کے معزّزین مدعو تھے۔ ۱۲ مئی جاپان کے ۲۶ واں جلسہ سالانہ کا پہلا دن تھا جس کے لئے ایک کمیونٹی سنٹر حاصل کیا گیا تھا۔ ۱۴ مئی کو آپ بذریعہ بلٹ ٹرین ۱۴۷ کلومیٹر سفر طے کر کے ہیروشیما پہنچے جہاں امریکہ نے ۶ اگست ۱۹۴۵ء کو صبح سوا آٹھ بجے ایٹم بم گرایا تھا جس سے ایک لاکھ چالیس ہزار انسان لقمہ اجل بن گئے۔ ایٹم بم کی تباہ کاریوں پر مشتمل ایک میوزیم بنایا گیا ہے۔ جسے دیکھ کر انسان کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں آپ نے ان دردناکیوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھا:

I salute the people of Heroshima.

## دورہ بیلجیئم

حضور انور ۳ جون ۲۰۰۶ء کو بیت الفضل لنڈن سے صبح دس بجے روانہ ہوئے اور شام ساڑھے پانچ بجے بیلجیئم کے مشن ہاؤس پہنچے۔ ۴ جون ۲۰۰۶ء کو

ظہر وعصر کے بعد جلسہ سالانہ کے اختتامی اجلاس میں حضور انور نے مجلس شوریٰ کو خاص طور پر نمازوں اور دعوت الی اللہ کی تلقین فرمائی۔

## دورہ جرمنی

۵ جون ۲۰۰۶ء کو حضور انور جرمنی تشریف لے گئے۔ ذیلی تنظیموں نیشنل مجلس عاملہ کے ساتھ میٹنگز، خدام الاحمدیہ اور لجنہ کے اجتماعات میں شرکت فرمائی۔ اس کے علاوہ واقفین نو سے ملاقات، فیملی ملاقاتیں، اولڈ سٹوڈنٹس تعلیم الاسلام کالج ربوہ کے عشائیے میں شرکت، دارالقضاء کمیٹی کی میٹنگ میں شرکت، ایم ٹی اے سٹوڈیو کا معائنہ، میوزیم کی سیر اور خطبات جمعہ حضور انور کی خاص مصروفیات تھیں۔

## دورہ ہالینڈ

۱۷ جون ۲۰۰۶ء کو حضور انور ہالینڈ تشریف لے گئے اور جماعت کے ۲۶ ویں جلسہ سالانہ میں شرکت فرمائی۔ اس کے علاوہ نیشنل مجلس عاملہ، ذیلی تنظیموں کی مجالس عاملہ سے میٹنگ، مربیان اور فیملز سے ملاقات آپ کی خاص مصروفیات تھیں۔ ۲۰ جون ۲۰۰۶ء کو حضور انور لندن واپس تشریف لے گئے۔

## دورہ یورپ

۱۸ دسمبر ۲۰۰۶ء تا ۷ جنوری ۲۰۰۷ء کے دوران حضور انور نے بیلجیئم، ہالینڈ اور جرمنی کے ممالک کا دورہ فرمایا۔ خطبات جمعہ، عیدالاضحیہ کا خطبہ (جرمنی

میں ) بیت خدیجہ برلن کا سنگ بنیاد رکھنے کے علاوہ دیگر مختلف تقاریب میں شرکت فرمائی۔

دورہ یورپ ۱۸/اگست ۲۰۰۷ء تا ۸ دسمبر ۲۰۰۷ء کے دوران حضور نے فرانس، ہالینڈ اور جرمنی کا دورہ فرمایا۔ اس دوسرے میں فرانس کی زیر تعمیر بیت کا معائنہ، ہالینڈ میں تقریب آمین میں شمولیت، جرمنی میں واقفات اور واقفین نو کے ساتھ خصوصی میٹنگ، جرمن میں بیت الجامع اوفن باغ کا سنگ بنیاد رکھنا۔ جرمنی میں ۳۲ ویں جلسہ سالانہ میں شرکت اور روح پرور خطبات۔ ۴ ستمبر ۲۰۰۸ء کو کاسل جرمنی میں بیت الحمود کا افتتاح وابران میں بیت المقیت کا افتتاح آپ کی خاص مصروفیات تھیں۔

## دورہ مغربی افریقہ

۱۵/اپریل تا ۶ مئی ۲۰۰۸ء کے دوران حضور انور نے غانا، نائیجیریا اور بینن کا دورہ فرمایا۔ صد سالہ خلافت احمدیہ کا پہلا جلسہ اور غانا کے ۸۷ ویں جلسہ سالانہ کا خطاب باغ احمد سے براہ راست ٹیلی کاسٹ ہوا۔ یہ خطاب ۳۵ ممالک کے ایک لاکھ سے زائد مرد و زن نے نہایت توجہ اور خاموشی سے سنا جلسہ سالانہ میں صدر مملکت کی شرکت، خطاب، محبت و فدائیت کے دلکش نظارے، صدر مملکت غانا سے ملاقات، حضور انور نے دو گیسٹ ہاؤسز Centenary Khilafat Ahmadiyya Guest

houses کا افتتاح فرمایا۔۲۲راپریل ۲۰۰۸ءکوحضور انور نے نائیجیریا کا دورہ فرمایا۔ہسپتال اور ذیلی تنظیموں کے دفاتر کا معائنہ فرمایا۔۲۳راپریل کو حضور انور بینن تشریف لے گئے۔۳۰ بادشاہوں کی طرف سے استقبال کیا گیا۔صدر مملکت سے ملاقات،جلسہ سالانہ سے خطاب اور خطبہ جمعہ ساری دنیا میں آڈیو ٹیلی کاسٹ کیا گیا۔۲۵راپریل کو بیت المہدی کا افتتاح اور بیت مہدی کے بیرونی احاطہ میں مشن ہاؤس کا سنگ بنیاد رکھا۔۲۶راپریل کو حضور انور نائیجیریا تشریف لے گئے۔نائیجیریاIPOKIA کی بیت کا افتتاح فرمایا۔ ۲۷راپریل کو اباوان کے علاقہ APATA میں بیت رحیم کا افتتاح فرمایا۔ ۲۸راپریل ۲۰۰۸ءکو جسٹس عبدالقادر Grand Qadhi Sharia Court of Apeal Kawara State سے ملاقات کی۔امیر آف بورگو کے محل میں اُن سے ملاقات فرمائی۔ابوجہ میں بیت مبارک کا افتتاح فرمایا۔۲مئی کو حدیقہ احمد کا افتتاح فرمایا۔یہ آٹھ ایکڑ رقبے پر مشتمل ابوجہ سے شمال کی طرف KEFFI Road پر واقع ہے۔جلسہ سالانہ اسی جگہ پر منعقد ہوا۔حضور انور نے خطابات فرمائے۔۶مئی ۲۰۰۸ءکوحضور انور لندن واپس تشریف لے آئے۔

## دورہ امریکہ

(۱۶جون تا ۲۴جون ۲۰۰۸ء)حضور انور نے اس دورہ میں امریکہ میں

صد سالہ خلافت احمدیہ جوبلی کے تاریخی سال میں منعقد ہونے والے تاریخی جلسہ سالانہ میں شرکت فرمائی۔ ایم ٹی اے کے ارتھ سٹیشن اور بیت الرحمٰن کے توسیعی منصوبے کا جائزہ لیا۔ سیرالیون کے سفیر و بین کے کونسلر اور غانا کے سفیر سے ملاقات فرمائی۔ امریکی حکومت کی طرف سے آپ کے اعزاز میں امریکہ کا پرچم لہرانے کی خصوصی تقریب ہوئی۔ اور وہ پرچم حضور انور کو تحفۃً دیا گیا۔ جلسہ سالانہ میں شرکت و تقریب پرچم کشائی کے علاوہ دو خطبات، ذیلی تنظیموں اور نیشنل مجلس عاملہ کے ساتھ میٹنگز حضور انور کی خاص مصروفیات تھیں۔

## دورہ کینیڈا (۲۴ جون تا ۶ جولائی ۲۰۰۸ء)

اس دورہ کے دوران حضور انور نے جلسہ سالانہ کینیڈا میں پرچم کشائی، خطبہ جمعہ، دو خطابات فرمائے۔ نئی جلسہ گاہ حدیقہ احمد، ونڈمل، سولر سسٹم، احمدیہ بورڈ آف پیس، بیت النور کے کمپلیکس اور مارکیز و لنگر خانے کا معائنہ فرمایا۔ ایک ممبر آف پارلیمنٹ سے ملاقات اور کینیڈا ڈے کی خصوصی تقاریب میں شمولیت فرمائی۔ دفتر لجنہ اماء اللہ اور AMJ کا افتتاح فرمایا اور ذیلی تنظیموں اور مجالس عاملہ اور Aims کمیٹی کی میٹنگز میں شرکت فرمائی۔ مورخہ ۵ جولائی ۲۰۰۸ء کو کیلگری میں خوبصورت بیت النور کا افتتاح فرمایا اس موقع پر وزیر اعظم کینیڈا بھی شریک ہوئے اور خطاب فرمایا اور بعض دیگر سیاسی و مذہبی شخصیات نے بھی اپنے خیالات کا اظہار فرمایا۔ ۶ جولائی کو حضوانور واپس لندن تشریف

لے آئے۔

## دورہ جرمنی (۱۳ تا ۲۶ ؍اگست ۲۰۰۸ء)

دورہ جرمنی کے دوران حضور انور نے بیت الکریم سٹاڈے، بیت السمیع ہنوور اور بیت انوار روڈ گاؤ کا افتتاح فرمایا۔ ۲۰؍اگست ۲۰۰۸ء کو جامعہ احمدیہ جرمنی کا قیام عمل میں آیا۔ حضور انور نے طلباء سے خطاب فرمایا۔ جرمنی میں خلافت جوبلی یورپین ٹورنامنٹس منعقد ہوئے جس میں ۳۲ ٹیموں نے شرکت کی۔ حضور انور نے ۱۷؍اگست کو اول، دوم اور سوم آنے والی ٹیموں کو انعامات عطا فرمائے۔ ۲۲ تا ۲۴؍اگست ۲۰۰۸ء کو جرمنی کا جلسہ سالانہ منعقد ہوا۔ حضور انور نے خطبہ جمعہ کے علاوہ دو خطابات سے نوازا۔

## دورہ بھارت (۲۲ نومبر تا ۵ دسمبر ۲۰۰۸ء)

حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز ۲۲ نومبر ۲۰۰۸ء کو لندن سے بھارت کے لئے ۳ بجکر ۵۰ منٹ پر بذریعہ برٹش ایر ویز روانہ ہوئے۔ ساڑھے سات گھنٹے کی مسلسل پرواز کے بعد آپ کا طیارہ بھارت کے مقامی وقت کے مطابق ۲۳ نومبر کی صبح چار بجکر پچاس منٹ پر دہلی کے انٹرنیشنل اندرا گاندھی ائیر پورٹ پر اُترا۔ آپ کے استقبال کے لئے حکومت ہند کے اعلیٰ افسران کے علاوہ جماعت احمدیہ بھارت کی طرف سے مکرم صالح محمد الہ دین صاحب صدر، صدر انجمن احمدیہ، مکرم محمد انعام غوری صاحب ناظر اعلیٰ قادیان، مکرم ناظر صاحب

امور عامہ، اور مکرم محمد نسیم خان صاحب نائب ناظر امور عامہ موجود تھے۔ فجر کی نماز حضور انور نے لاؤنج میں ہی پڑھائی۔ اس کے بعد حضور انور بیت الہادی دہلی کے لئے روانہ ہوئے۔ بیت الہادی کے ساتھ ہی مشن ہاؤس ملحق ہے۔ حضور انور نے مشن ہاؤس کے رہائشی حصہ میں تشریف لے گئے۔ مشن ہاؤس کی اوپر کی منزل میں رہائشی حصہ اور گیسٹ ہاؤس جبکہ نچلی منزل میں دفاتر اور لائبریری ہے۔ ظہر وعصر کی نمازیں ادا کرنے کے بعد فیملی ملاقاتیں شروع ہوئیں۔ مختلف علاقوں سے چالیس فیملیز کے ۲۲۰ افراد نے ملاقات کا شرف حاصل کیا۔ ملاقاتوں کے بعد حضور انور نے مغرب اور عشاء کی نمازیں جمع کر کے پڑھائیں۔

۲۴ نومبر ۲۰۰۸ء کو حضور انور صوبہ تامل ناڈو کے شہر چنائی (Chennai) بذریعہ جہاز روانہ ہوئے۔ چنائی کی جماعت نے حضور انور کے قیام کا انتظام بذریعہ جہاز روانہ ہوئے۔ چنائی کی جماعت نے حضور انور کے قیام کا انتظام Trident ہوٹل میں کیا تھا۔ ہوٹل کے ہال میں حضور انور نے چنائی کی لجنہ اور ناصرات سے ملاقات کی اور انہیں نمازوں کی ادائیگی، دعاؤں اور اولاد کی تعلیم و تربیت کی طرف خصوصیت سے توجہ دلائی۔ چنائی شہر کے ایک حلقہ Saint Thomas Mount میں نئی تعمیر ہونے والی احمدیہ بیت ہادی کا حضور انور نے افتتاح فرمایا۔ بہت ہادی ۴۵ لاکھ روپے کی لاگت سے مکمل ہوئی ہے۔ چار لاکھ روپے لجنہ نے نقدی اور زیورات کی شکل میں پیش کئے ہیں۔ چنائی کا سابقہ نام مدراس اور آبادی ایک کروڑ ہے۔ حضرت عیسیٰؑ کے ایک حواری

سینٹ تھامس حضرت مسیحؑ کے کسی قبیلہ کی تلاش میں کیرالہ سے ہوتے ہوئے یہاں بھی آئے۔سینٹ تھامس ماؤنٹ کا علاقہ جہاں بیت ہادی تعمیر ہوئی ہے اُسی حواری کے نام پر ہے۔ یہ حواری اسی علاقہ میں مدفون ہیں ۔حضرت مسیح موعودؑ کا پیغام آپ کے زمانہ مبارک میں ہی یہاں پہنچا۔انجام آتھم میں ۱۱رفقاءحضرت مسیح موعودؑکا ذکر ہے جو چنائی (مدراس) کے رہنے والے تھے۔

بیت ہادی کی افتتاحی تقریب کے بعد حضورانور بذریعہ جہاز کالیکٹ کے لئے روانہ ہوئے۔ جہاز ایک گھنٹہ کی پرواز کے بعد کالیکٹ کے ائیرپورٹ پراترا۔صوبہ کیرالہ کے زونل امراءاور دیگر جماعتی عہدیداروں نے حضورانور کا استقبال کیا۔ رہائش گاہ پرپہنچ کرحضورانور نے مغرب اورعشاء جمع کر کے پڑھائیں۔صوبہ کیرالہ کی سرزمین پر یہ پہلی نماز تھی جوکسی بھی خلیفہ وقت نے پڑھائی۔کیرالہ میں اسلام کا پیغام آنحضرتؐ کےایک صحابی مالک بن دینارؓ کے ذریعہ پہنچا جوایک تجارتی سفر پر یہاں آئے تھے۔اس وقت کے کیرالہ کے حکمران نے بھی اسلام قبول کیا اور پھر مکہ کا سفراختیار کیا۔کیرالہ میں احمدیت کا پیغام ۱۸۹۷ء میں پہنچاجب کیرالہ کے ای عبدالقادرصاحب کواُن کے دوست محمدؐ ویدی صاحب نے کلکتہ سے ’’......اصول کی فلاسفی‘‘ ارسال کی۔ باقاعدہ جماعت کا قیام ۱۹۱۵ء میں عمل میں آیا۔اس وقت کیرالہ میں مجموعی طور پر۸ ۵۷ جماعتیں ہیں۔

حضرت مالک بن دینارؒ نے پہلی مسجد، کوڈونگور (جو پرانے زمانہ میں بندرگاہ تھی) میں تعمیر کرائی۔ اس جگہ بھی بڑی مخلص اور فدائی احمدیہ جماعت قائم ہے۔ اور چار ہزار چار سو مربع میٹر کے رقبہ پر ایک مخلص احمدی خاتون اہلیہ مکرم احمد اسماعیل صاحب نے تیس لاکھ روپے کی لاگت سے بیت تعمیر کرائی ہے۔ کیرالہ میں اس وقت ۵۱ بیوت الذکر تعمیر ہو چکی ہیں۔ تین مقامات پر مشن ہاؤسز کی تعمیر مکمل ہوئی ہے۔ چار مقامات پر فضل عمر پبلک سکول بھی جاری ہیں۔ ۲۵ نومبر ۲۰۰۸ء کو حضور انور احمدیہ بیت القدوس کالی کٹ کے لئے روانہ ہوئے۔ کالی کٹ پہنچ کر حضور انور نے بہت کی بیرونی دیوار میں نصب یادگاری تختی کی نقاب کشائی فرمائی۔ یہاں ایک بڑی مارکی میں خدام کے ایک گروپ نے حضرت اقدس مسیح موعودؑ کا عربی قصیدہ خوش الحانی سے پڑھا۔ پھر اطفال کے ایک گروپ نے حضور انور کی خدمت میں استقبالیہ گیت اور ایک نظم خوش الحانی سے پیش کی۔ اس کے بعد حضور انور نے ایک مختصر خطاب فرمایا۔ اس استقبالیہ تقریب کی کوریج کے لئے چار اخبارات، ایک نیوز ایجنسی اور چار ٹی وی چینلز کے نمائندے اور جرنلسٹ آئے تھے۔

بعدازاں صوبہ کیرالہ کی آٹھ جماعتوں کی ۱۲۰ فیملیز کے ۱۹۹۴ افراد نے حضور انور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ نمازوں کی ادائیگی کے بعد حضور انور نے لجنہ سے خطاب فرمایا۔

کالی کٹ کی بیت القدوس کی تعمیر کیلئے ۱۹۷۸ء میں نصف ایکڑ رقبہ

خریدا گیا۔ ۸نومبر ۱۹۸۱ءکواس کا سنگ بنیاد رکھا گیا۔ اکتوبر ۱۹۸۶ءکواس کا افتتاح مکرم صاحبزادہ مرزا وسیم احمد صاحب مرحوم ناظر اعلیٰ قادیان نے فرمایا۔ بیت کی تین منازل ہیں۔ بیت کے ساتھ جماعتی دفاتر اور ایک گیسٹ روم بھی ہے۔ ساتھ ایک لائبریری اور نمائش کا انتظام بھی کیا گیا ہے۔ پروگرام کے مطابق شام کو فیملی ملاقاتیں شروع ہوئیں۔ صوبہ کیرالہ کی دس جماعتوں کی ۲۱۲ فیمیلز کے ۱۳۵۰افراد نے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔

۲۶ نومبر ۲۰۰۸ء کو حضور انور نے بیت القدوس کی کالی کٹ میں لجنہ اور ناصرات میں سندات خوشنودی اور ایوارڈ عطا فرمائے۔ بعدازاں حضور انور نے لجنہ سے خطاب فرمایا۔ ملیالم زبان کے روزنامہ اخبار Mathrubhumi کے ایڈیٹر نے حضور انور سے شرف ملاقات حاصل کیا۔ صوبہ کیرالہ میں قائم ہونے والی ایک نئی جماعت ماتھوئم کا وفد بھی حضور انور سے ملاقات کیلئے آیا۔ یہاں کے میڈیا نے حضور انور کی آمد کو نمایاں طور پر کورتج دی۔

۲۷ نومبر ۲۰۰۸ء کو حضور انور ہوٹل گیٹ وے کے لئے روانہ ہوئے۔ جہاں جماعت احمدیہ کالی کٹ نے حضور انور کے اعزاز میں ایک استقبالیہ تقریب کا اہتمام کیا تھا اس استقبالیہ میں اڑھائی صد کے قریب مہمان شامل ہوئے۔ اس تقریب میں کالی کٹ کے میئر، ادیب، پروفیسر، ڈاکٹرز، مختلف اخبارات کے ایڈیٹر، جرنلسٹس، سیاسی و سماجی زندگی کے مختلف شعبوں

سے تعلق رکھنے والے مہمان حضرات شامل تھے۔ کالی کٹ کے میئر نے اپنا ایڈریس پیش کرتے ہوئے کہا کہ خلیفۃ المسیح باوجود پاکستانی ہونے دنیا کے ۱۹۳ ممالک میں پھیلی ہوئی جماعت کے روحانی سربراہ ہیں۔ جہاں پیار، محبت اور رواداری کا پیغام ہر طرف نظر آتا ہے۔ حضورانور نے اپنے خطاب فرمایا کہ یہ بات بہت ضروری ہے کہ دوسروں کے حقوق ادا کئے جائیں۔ دوسرے مذاہب کا احترام کیا جائے۔ دین میں کوئی جبر نہیں۔ تمام انبیاء کی عزت اور احترام سب پر فرض ہے۔ نیکیوں کے کام میں دوسروں سے تعاون اور اپنے آپ کو بڑا سمجھنے اور تکبر سے بچنا چاہئے۔ بعدازاں مہمانوں کی خدمت میں کھانا پیش کیا گیا اور کھانے کے بعد حضورانور نے مہمانوں کو تحائف عطا فرمائے۔

۲۸ ر نومبر کو حضورانور نے بیت القدوس کالی کٹ میں خطبہ جمعہ ارشاد فرمایا۔ قادیان دارالامان کے بعد یہ ہندوستا کا پہلا ایسا مقام ہے جہاں سے MTA پر Live کوریج ہوئی۔ نمازا کی ادائیگی کے بعد حضورانور نے بیت سے ملحقہ نمائش کا معائنہ فرمایا۔ شعبہ اشاعت نے حضورانور کو بتایا کہ امسال جماعت کرایلہ کو ۲۶ کتب کے ملیالم زبان میں تراجم کرنے کی توفیق ملی ہے۔ پروگرام کے مطابق حضورانور ۶ بجکر ۱۰ منٹ پر ۵ بذریعہ جہاز کوچین اورارنا کولم کے لئے روانہ ہوئے۔ قریباً ۵۰ منٹ کی پرواز کے بعد جہاز کوچین کے انٹر نیشنل ائیر پورٹ پر اُترا۔ کوچین ائیر پورٹ سے حضورانور ارنا کولم کے لئے روانہ ہوئے۔ ارنا کولم زون میں پہلی جماعت ۱۹۶۹ء میں قائم ہوئی۔ اس زون

میں دوران سال تین نئی بیوت کی تعمیر مکمل ہوئی ہے۔اور۲ بیوت کی توسیع ہوئی ہے۔ ملیالم زبان کے ایک اخبار روزنامہ Mathrubhuni نے اپنی ۲۸ نومبر ۲۰۰۸ء کی اشاعت میں لکھا:

''رواداری کے قیام کی ضرورت ہے'' حضرت مرزا مسرور احمد

۲۹ر نومبر ۲۰۰۸ء کو حضور انور نے ۵ بیوت الذکر کا افتتاح فرمایا۔ بیت عمر ارنا کولم ۔ بیت العافیت کو ڈونگلور (Kodubgallur)، بیت ناصر (Alapuzha)، بیت محمود (Palluruth) اور بیت المہدی (Ayirapuram) ارنا کولم شہر، جہاں بیت عمر تعمیر ہوئی ہے صوبہ کیرالہ کا بڑا تجارتی مرکز ہے۔ اس علاقہ میں احمدیت کا پیغام ۱۹۳۳ء میں مولانا عبداللہ صاحب کے ذریعہ پہنچا۔ ۱۹۴۱ء میں یہاں باقاعدہ جماعت قائم ہوئی۔ بیت عمر کی تعمیر پر ۵۰ لاکھ روپے لاگت آئی۔ بیت العافیت ایک مخلص احمدی خاتون اہلیہ مکرم احمد اسماعیل صاحب نے اپنے ذاتی خرچ پر تعمیر کرائی ہے۔ بیت محمود ایک پرانی بیت کو مزید وسعت دے کر تعمیر کی گئی ہے۔ بیت الہدیٰ کی تعمیر پر ۱۸ لاکھ روپے لاگت آئی ہے۔ بیوت الذکر کے افتتاح کے بعد حضور انور نے حاضرین سے اپنے خطاب میں فرمایا کہ بیوت الذکر اس بات کی یاد دہانی کروانے کے لئے ہیں کہ تمہاری حقوق اللہ اور حقوق العباد کی ادائیگی کی طرف توجہ پیدا ہو۔

افتتاحی تقریب کے بعد فیملی ملاقاتیں شروع ہوئیں۔ ملاقاتوں کے بعد

صوبہ کیرالہ کے زونل امراء، زونل قائدین، صوبائی ناظم انصاراللہ، تین جماعتوں کے امراء صوبائی سیکرٹری وقف نو اور صدر پلیکیشن کی حضورانور کے ساتھ میٹنگ ہوئی۔ ساڑھے پانچ بجے سہ پہر بیت عمر کے لئے روانگی ہوئی۔ بیت عمر سے پہنچنے پر ملاقاتوں کا پروگرام شروع ہوا۔ Ernakulam زون کی سات جماعتوں کے ۱۹۹۵ احباب مردوزن نے حضورانور سے ملاقات کا شرف حاصل کیا۔ صوبہ لکش ودیپ (Lukshdweepe) سے آنے والے بعض احباب نے بھی حضورانور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ صوبہ تامل ناڈو اور آندھراپردیس سے بھی بعض فیملیز نے ارناکولم پہنچ کر حضورانور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ ملیالم زبان کے سب سے بڑے اخبار Mathrubhumi نے اپنی ۲۹ نومبر کی اشاعت میں حضورانور کی کوچین (Kochin) آمد اور والہانہ استقبال کی تفصیلی خبر دی۔ انگریزی زبان کے اخبار Indian Express نے بھی اپنی ۲۹ نومبر کی اشاعت میں حضورانور کی آمد اور پُر جوش استقبال کی تفصیلی خبر دی۔

۳۰ نومبر ۲۰۰۸ء کو حضورانور سوا دس بجے بیت عمر ارناکولم کے لئے روانہ ہوئے۔ پروگرام کے مطابق ساڑھے دس بجے (Palaghat Zone) کی نو جماعتوں کے ۱۱۹۰ احباب مردوزن نے حضورانور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ بعدازاں صوبہ کیرالہ کی مختلف جماعتوں کے واقفین نو بچوں کی کلاس حضورانور کے ساتھ شروع ہوئی۔ اس کے بعد واقفات نو کی کلاس حضور

انور کے ساتھ شروع ہوئی۔حضور انور نے تعلیم کی طرف توجہ دینے اور واقفات کو باپردہ رہنے کی ہدایات دیں۔شام کو کیرالہ کی جماعتوں کی طرف سے تاج ہوٹل میں حضور انور کے اعزاز میں ایک تقریب عشائیہ کا اہتمام کیا گیا۔ مہمانوں میں ممبر پارلیمنٹ نیشنل اسمبلی، پروفیسرز، ڈاکٹرز، وکلاء تاجر اور زندگی کے مختلف شعبوں سے تعلق رکھنے والے لوگ شامل تھے۔تقریب میں ممبر پارلیمنٹ Hon. Sebastain Paul نے اپنا ایڈریس پیش کرتے ہوئے کہا کہ ''مجھے امید ہے کہ حضور انور کا دورہ ہمارے معاشرے میں ایک نئی روح پھونک دے گا۔'' آپ کے بعد پروفیسر M.K Sahno (ایم کے ساہنو) نے اپنے ایڈریس میں کہا کہ ''مجھے بہت خوشی ہے کہ جماعت احمدیہ دنیا میں امن پھیلانے کا کام کررہی ہے۔میں اس جماعت کا عقیدت منداوراس کی کامیابی کا خواہاں ہوں۔'' ان دونوں مہمانوں کے بعد حضور انور نے انگریزی زبان میں خطاب فرمایااور بتایا کہ بانی سلسلہ احمدیہ کے مشن کا مقصد ایک خدا کے حضور بندوں کا لاکھڑا کرنا تھا تا کہ وہ اپنے پیدا کرنے والے کو پہچانیں اور لوگوں کے مابین بھائی چارے، اخوت اور محبت کی فضا پیدا ہو۔ حضور انور نے فرمایا کہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے''کسی قوم کی دشمنی تمہیں ہرگز اس بات پرآمادہ نہ کرلے کہ تم انصاف نہ کرو۔انصاف کرو یہ تقویٰ کے سب سے زیادہ قریب ہے اور اللہ سے ڈرو۔'' (المائدہ:۹) بعض مہمانوں نے حضور انور سے ملاقات کی سعادت حاصل کرتے ہوئے جماعت احمدیہ کی

ساری دنیا کی آزادی کے لئے مؤثر کوششوں کو سراہا اور حضور انور کے ساتھ اپنی عقیدت کا اظہار کیا۔

یکم دسمبر ۲۰۰۸ء کو صبح گیارہ بجے Indian Express کے News Coordinator نے ہوٹل میں آ کر حضور انور کا انٹرویو لیا۔ حضور انور نے ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ دہشت گرد گروپس اور ان کے پیچھے جو طاقتیں ہیں اگر ان کو سختی کے ساتھ روکا نہ گیا تو مزید تباہی ہوگی۔ ہندوستان کے ایک نیشنل اخبار The Hindo کے چیف رپورٹر نے بھی حضور انور کا انٹرویو لیا۔

پروگرام کے مطابق صوبہ کیرالہ کی جماعتوں کا دورہ مکمل کرنے کے بعد واپس دہلی کے لئے روانگی تھی۔ چنانچہ آٹھ بج کر دس منٹ پر حضور انور جہاز میں سوار ہوئے اور تین گھنٹے دس منٹ کی پرواز کے بعد جہاز گیارہ بج کر چالیس منٹ پر دہلی کے انٹرنیشنل ائیر پورٹ پر اترا۔ یہاں سے حضور انور دہلی مشن ہاؤس بیت الہادی کے لئے روانہ ہوئے اور رات قریباً ایک بجے مشن ہاؤس پہنچے۔

۲ دسمبر ۲۰۰۸ء کو حضور انور سے دفتر میں پرائیویٹ سیکرٹری صاحب، ایڈیشنل وکیل التبشیر صاحب، ایڈیشنل وکیل المال صاحب، انچارج صاحب انڈیا ڈیسک یوکے، ناظر اعلیٰ صاحب قادیان، ناظر صاحب امور عامہ قادیان اور صدر صاحب خدام الاحمدیہ بھارت نے باری باری ملاقات کی اور مختلف

امور کے بارہ میں ہدایات حاصل کیں۔شام پانچ بجے حضورانور نے بعض جماعتی عہدیداروں کو طلب فرما کر مختلف ہدایات سے نوازا۔ بعدازاں فیملی ملاقاتیں شروع ہوئیں۔۲۰ فیملیز کے ۹۰ سے زائد افراد نے حضورانور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ممبر پارلیمنٹ ڈاکٹر Vaid Pant نے حضور انور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ بعدازاں منور خورشید صاحب DIG ریلوے پولیس نے حضورانور سے ملاقات کا شرف پایا۔موصوف احمدی ہیں۔

۳؍دسمبر ۲۰۰۸ءکو صبح گیارہ بجے حضورانور نے ان کے دفتر میں بعض جماعتی عہدیداران نے ملاقات کر کے ہدایات حاصل کیں۔ساڑھے سات بجے نماز مغرب اور عشاء کی ادائیگی کے بعد حضور انور نے اپنے دفتر میں MTA ٹیم کے انچارج مکرم منیر عودہ صاحب اور ناظر صاحب نشرو اشاعت قادیان کو شرف ملاقات بخشا اور آئندہ کے لائحہ عمل کے بارہ میں ہدایات دیں۔

۴؍دسمبر ۲۰۰۸ءکو حضورانور نے بیت الہادی تشریف لا کر نماز ظہر وعصر جمع کر کے پڑھائیں اور نماز کے بعد دو واقفین زندگی خاندانوں اور خدمت کرنے والے کارکنان کے ۶ نکاحوں کا اعلان فرمایا۔پانچ بجکر پچاس منٹ پر پانچ فیملیز کے ۲۱ ممبران نے حضورانور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ان کے علاوہ مکرم ناظر اعلیٰ صاحب قادیان،مکرم ناظر صاحب امور عامہ قادیان اور مکرم فاتح احمد خان صاحب انچارج مرکزی انڈیا ڈیسک یو کے نے مشترکہ

طور پر حضور انور سے ملاقات کی۔ ۵ دسمبر ۲۰۰۸ء کو حضور انور نے دفتری ڈاک ملاحظہ فرمائی اور مختلف دفتری امور کی انجام دہی میں مصروف رہے۔ ایک بجے حضور انور نے بیت الہادی تشریف لا کر خطبہ جمعہ ارشاد فرمایا۔ حضور انور نے فرمایا کہ گزشتہ دنوں ممبئی انڈیا میں دہشت گردی کی جو واردات ہوئی ہے اُس نے پورے ملک میں بے چینی کی فضا پیدا کر دی ہے۔ ان حالات کی وجہ سے میں نے باہر سے جلسہ سالانہ قادیان پر آنے والے احمدیوں کو روک دیا ہے۔ اس سلسلہ میں بعض احباب نے فکرمندی والی رؤیا اور خوابوں کے بارہ میں مجھے لکھا تھا۔ ان خوابوں کو پڑھنے، سننے کے بعد دعا اور مختلف مشوروں کے بعد باہر سے آنے والے لوگوں کو روکا گیا ہے۔ نماز جمعہ کے ساتھ نماز عصر جمع کر کے پڑھانے کے بعد حضور انور نے چوہدری محمد احمد صاحب درویش قادیان کی اہلیہ مکرمہ امۃ الرحمٰن صاحبہ کی نماز جنازہ پڑھائی۔

ساڑھے پانچ بجے حضور انور اپنے دفتر تشریف لائے۔ ۹ فیملیز کے ۴۱ ممبران نے حضور انور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ نماز مغرب وعشاء کی ادائیگی کے بعد دفتر میں مکرم پرتاب سنگھ باجوہ ممبر پارلیمنٹ نے حضور انور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ آپ چندی گڑھ سے حضور انور سے ملاقات کے لئے تشریف لائے تھے۔ ساڑھے نو بجے مکرم ناظر اعلیٰ صاحب قادیان، مکرم ناظر صاحب امور عامہ، صدر صاحب مجلس خدام الاحمدیہ بھارت اور مکرم فاتح احمد خان صاحب انچارج مرکزی انڈیا ڈیسک لندن کو حضور انور نے دفتر

بلایا اور حالات کے پیشِ نظر بعض انتظامی ہدایات دیں۔ آج تبدیل شدہ پروگرام کے مطابق دہلی سے واپس لندن کے لئے روانگی تھی۔ بارہ بج کر پانچ منٹ پر حضور انور نے اجتماعی دعا کرائی اور رات ایک بج کر دس منٹ پر ایئر پورٹ پہنچے۔ لاؤنج میں مرکزی وزیر بھارت Oscar Fernandies برائے افرادی قوت نے حضور انور سے ملاقات کی سعادت حاصل کی۔ برٹش ایئر ویز کا جہاز چار بجکر دس منٹ پر دہلی سے لندن کے لئے روانہ ہوا اور قریباً آٹھ گھنٹے کی مسلسل پرواز کے بعد ۶ دسمبر ۲۰۰۸ء بروز ہفتہ سوا سات بجے حضور انور کا جہاز لندن کے انٹرنیشنل ہیتھرو ائیر پورٹ پر اُترا۔ مکرم امیر صاحب یو کے، مکرم صدر صاحب مجلس انصاراللہ یو کے، مکرم صدر صاحب مجلس خدام الاحمدیہ یو کے اور دیگر عہدیداران نے حضور انور کا استقبال کیا۔

# تحریکات

حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے متعدد نئی تحریکیں جاری فرمائیں اور پہلے سے جاری تحریکات پر عمل کرنے کے لئے توجہ دلائی۔ ان تحریکات کا مختصر ذکر درج ذیل ہے۔

## ا۔خلافت احمدیہ صد سالہ جوبلی ۲۰۰۸ء کے لئے دعائیں اور عبادات

☆ ہر ماہ ایک نفلی روزہ رکھیں اس میں دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ خلافت کو جماعت احمدیہ میں ہمیشہ قائم رکھے۔

☆ دو نفل جماعت کی ترقی اور اس کے استحکام کے لئے روزانہ پڑھیں۔

☆ روزانہ سات بار سورۃ فاتحہ کو غور سے پڑھیں تا کہ ہر قسم کے فتنہ وفساد سے بچتے رہیں۔

☆ روزانہ کم از کم ۳۳ بار درود شریف پڑھیں۔

☆ رَبَّنَآ اَفۡرِغۡ عَلَيۡنَا صَبۡرًا وَّ ثَبِّتۡ اَقۡدَامَنَا وَانۡصُرۡنَا عَلَى الۡقَوۡمِ الۡكٰفِرِيۡنَ (روزانہ کم از کم ۱۱ مرتبہ پڑھیں)

ترجمہ: اے ہمارے رب: ہم پر صبر نازل کر اور ہمارے قدموں کو ثبات بخش اور کافر قوم کے خلاف ہماری مدد کر۔

☆ رَبَّنَا لَا تُزِغۡ قُلُوۡبَنَا بَعۡدَ اِذۡ هَدَيۡتَنَا وَهَبۡ لَنَا مِنۡ

لَّدُنْكَ رَحْمَةً ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ (روزانہ کم از کم ۳۳ مرتبہ پڑھیں)

ترجمہ: اے ہمارے رب: ہمارے دلوں کو ٹیڑھا نہ ہونے دے بعد اس کے کہ تو ہمیں ہدایت دے چکا ہو اور ہمیں اپنی طرف سے رحمت عطا کر۔ یقیناً تو ہی ہے جو بہت عطا کرنے والا ہے۔

☆ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ (روزانہ کم از کم ۱۱ مرتبہ پڑھیں)

ترجمہ: اے اللہ ہم تجھے اِن (دشمنوں) کے سینوں میں کرتے ہیں (یعنی تیرا رعب ان کے سینوں میں بھر جائے) اور ہم اُن کے شرّ سے تیری پناہ چاہتے ہیں۔

☆ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ (روزانہ کم از کم ۳۳ مرتبہ پڑھیں)

ترجمہ: میں بخشش مانگتا ہوں اللہ سے جو میرا رب ہے ہر گناہ سے اور میں جھکتا ہوں اسی کی طرف۔

☆ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْم . اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ (روزانہ کم از کم ۳۳ مرتبہ پڑھیں)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ پاک ہے اپنی حمد کے ساتھ اللہ پاک ہے اور بہت عظمت والا ہے۔ اے اللہ رحمتیں بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آل پر۔

روزانہ کم از کم ۳۳ بار درود شریف پڑھیں۔

## ۲۔نظام وصیّت میں شمولیت کی تحریک

پہلا ٹارگٹ پندرہ ہزار افراد کو نظام وصیت میں شامل کرنا تھا۔ نظام وصیت کے اجراء پر سو سال پورے ہونے پر موصیان کی تعداد ۵۰ ہزار سے زائد ہو جانے کے بعد اگلا ٹارگٹ ۲۰۰۸ء تک کمانے والے افراد جماعت کے پچاس فیصد کو نظام وصیت میں شامل کرنا ہے۔اسی طرح حضور انور نے مرکزی جماعتی و ذیلی تنظیموں نیز مقامی جماعتی و ذیلی تنظیموں کے ۱۰۰ فیصد عہدیداران نظام وصیت میں شمولیت کی ہدایت فرمائی ہے اور آسٹریلیا کے ہر احمدی کو نظام وصیت میں شامل ہونے کی ہدایت فرمائی ہے۔

## ۳۔باشرح چندہ کی ادائیگی کی تحریک

لازمی چندہ جات کو شرح کے مطابق ادا کرنا چاہئیے اگر بامر مجبوری مقررہ شرح کے مطابق چندہ کی ادائیگی مشکل ہو تو خلیفۂ وقت سے منظوری حاصل کرنی چاہئیے اور جب بھی توفیق ہو اور حالات کچھ بہتر ہوں تو جتنی جلدی ہو سکے شرح کے مطابق چندہ ادا کرنے کی کوشش کرنی چاہئیے۔

## ۴ نومبائعین کو مالی جہاد میں شامل کرنے کی تحریک

نومبائعین کو شروع ہی میں یہ عادت ڈال دی جائے کہ چندہ ادا کرنا ہے یہ اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ اس کے دین کی خاطر قربانی کی جائے۔اس سے ایمان میں ترقی ہوتی ہے حضرت مسیح موعودؑ نے فرمایا کہ ایسے لوگوں کا پھر ایمان

خطرے میں پڑ جاتا ہے جو مالی قربانی نہیں کرتے۔

## ۵ احمدی بچوں کو وقفِ جدید میں شامل کرنے کی تحریک

جن گھروں میں مالی قربانی کا ذکر اور عادت ہو ان کے بچے بھی عموماً قربانیوں میں آگے بڑھنے والے ہوتے ہیں اس لئے احمدی مائیں اپنے بچوں کو چندے کی عادت ڈالنے کے لئے وقفِ جدید میں شامل کریں۔ حضرت خلیفۃ المسیح الثالثؒ نے پاکستان میں بچوں کے ذمّہ وقفِ جدید کیا تھا۔ اُس وقت سے وہاں بچے خاص شوق کے ساتھ یہ چندہ دیتے ہیں۔

## ٦۔ زکوٰۃ کی اہمیت اور اس کی ادائیگی کی طرف توجہ

زکوٰۃ ایک اہم چندہ ہے۔ زکوٰۃ کا بھی ایک نصاب ہے۔ پس نصاب اور شرح کے مطابق زکوٰۃ ادا کی جائے۔

## ۷۔ دفتر پنجم تحریکِ جدید کا اجراء

دفتر چہارم کو ۱۹ سال پورے ہو گئے ہیں اس لئے دفتر پنجم کا آغاز ہوتا ہے جو گزشتہ سالوں میں احمدی ہوئے ہیں لیکن تحریکِ جدید میں شامل نہیں ہوئے ان سب کو تحریکِ جدید میں شامل کرنے کی کوشش کریں۔ اُن کا شمار اب دفتر پنجم میں ہوگا۔

## ۸۔ باقاعدہ قرآن کی پڑھنے کی تحریک

ہر احمدی کو اس بات کی فکر کرنی چاہیے کہ وہ خود بھی اور اُس کے بیوی بچے

بھی قرآن کریم پڑھنے اور اس کی تلاوت کرنے کی طرف توجّہ دیں۔ پھر ترجمہ پڑھیں۔ پھر حضرت مسیح موعودؑ کی تفسیر پڑھیں۔

## ۹۔ دین حق سلامتی کا پیغام ہے اس کو دنیا میں پھیلانا چاہیے۔

اس سلامتی کے پیغام کو دوسروں تک بھی پھیلائیں اور آپس میں بھی مومن بنتے ہوئے محبت اور پیار کی فضا پیدا کریں اور اللہ تعالیٰ کی ابدی جنّتوں کے بھی وارث بنیں جہاں سلامتی ہی سلامتی ہے۔

## ۱۰۔ اپنے اور اپنی اولاد کی نیک تربیت کے لئے دُعا اور کوشش کرنے کی تحریک

ہمیشہ بچوں کے نیک۔ صالح اور دیندار ہونے کی دعائیں کرتے رہنا چاہیئے اپنی حالت کی پاک تبدیلی اور دعاؤں کے ساتھ اپنی اولاد اور بیوی کے واسطے بھی دعا کرتے رہنا چاہیئے اور اولاد کے واسطے صرف یہ خواہش ہو کہ وہ دین کی خادم ہو۔

## ۱۱۔ واقفین نو بچوں کی تربیت کے متعلق ہدایات

واقفین نو بچوں کو وفا سکھلائیں۔ وقف زندگی کا وفا سے بہت گہرا تعلّق ہے۔ بچوں کو پانچ وقت نمازوں کی عادت ڈالیں اس کے لئے سب سے بڑا والدین کا اپنا نمونہ ہے خود بھی نمازی ہوں گے تو بچے بھی نمازی بنیں گے۔ کھانا کھانے کی آداب سکھائے جائیں۔ بچے کو شروع ہی سے سچ سے محبت اور جھوٹ سے نفرت ہونی چاہیے۔ بچوں کو قناعت سکھائیں۔ ان کے مزاج میں

شگفتگی پیدا کرنی چاہیے۔تحمل اور سخت جانی کی عادت ڈالیں ۔اپنے گھر کے ماحول کو ایسا بنائیں کہ بچے گھر سے باہر وقت گزارنے کی بجائے ماں باپ کی صحبت میں گزارنا پسند کریں۔ بچوں کو متقی بنائیں۔ان میں خدا تعالیٰ کا خوف پیدا کریں۔ جو واقفین نو جامعہ میں داخل نہیں ہو رہے ان کی دینی تعلیم کے لئے سلیبس تیار کئے جائیں۔بیس بائیس سال کی عمر میں ہر واقفِ نو کو قرآن کریم کا ترجمہ آنا چاہیئے۔

## ۱۲۔نماز کو خوب سنوار کر پڑھنا چاہیئے۔

نماز ساری ترقیوں کی جڑ اور زینہ ہے وحدت ہمارے اندر اُس وقت تک قائم رہے گی جب تک ہم اپنی باجماعت نمازوں کا اہتمام کرتے چلے جائیں گے۔

## ۱۳۔ آنحضرتؐ پر بیہودہ اعتراضات کرنے والوں کے جواب دینے کے لئے خدام الاحمدیہ اور لجنہ اماء اللہ کی خصوصی ٹیمیں تیار کرنے کی تحریک۔

بعض لوگ آنحضرتؐ کے بارہ میں اخبارات میں لغویات اور فضولیات لکھتے رہتے ہیں اس لئے ذیلی تنظیمیں خدام الاحمدیہ اور لجنہ اماء اللہ ان چیزوں پر نظر رکھیں کیونکہ لڑکوں،نوجوانوں کی آج کل انٹرنیٹ اور اخباروں پر توجہ ہوتی ہے۔ دیکھتے بھی رہتے ہیں اس لئے خدام الاحمدیہ بھی کم از کم ۱۰۰ لوگ ایسے تلاش کرے جو اچھے پڑھے لکھے ہوں دین کا علم رکھتے ہوں اسی طرح لجنہ اما اللہ

اپنی ۱۰۰ نوجوان بچیاں تلاش کر کے ٹیم بنائیں جو ایسے مضمون لکھنے والوں کے جواب مختصر خطوط کی صورت میں ان اخبارات کو بھیجیں جن میں ایسے مضمون یا خطوط شائع ہوتے ہیں۔

## ۱۴۔طاہر ہارٹ انسٹی ٹیوٹ کے لئے مالی تحریک

حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ کی یہ خواہش تھی کہ ربوہ میں ایک ایسا ادارہ ہو جو اس علاقے میں دل کی بیماریوں کے علاج کے لئے سہولت فراہم کر سکے۔ خلافت خامسہ کے دور میں اس پر کام شروع ہوا۔ایک احمدی بھائی نے اپنے والدین کی طرف سے خرچ اٹھانے کی حامی بھری۔امریکہ کے احمدی ڈاکٹر بھی اس میں شامل ہوئے۔ کچھ اور لوگوں نے بھی عمارت کی تعمیر میں حصہ لیا۔ عمارت تقریباً مکمل ہو چکی ہے لیکن Equipment اور سامان کی ضرورت ہے۔لہذا امریکہ یورپ اور پاکستان کے مالی لحاظ سے مضبوط ڈاکٹروں کو تحریک کرتا ہوں کہ وہ خدا کی رضا حاصل کرنے اور غریب انسانیت کی خدمت کرنے کے لئے اس ہارٹ انسٹی ٹیوٹ کو مکمل کرنے میں حصہ لیں۔

## ۱۵۔مریم شادی فنڈ کی مستقل نوعیت

یہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ کی آخری تحریک تھی۔ بے شمار بچیوں کی شادیاں اس فنڈ سے کی گئیں اور کی جا رہی ہیں مہنگائی کی وجہ سے اخراجات بھی

بڑھ گئے ہیں باہر کے ملکوں کے لوگ اپنے بچوں کی شادیوں پر بے شمار خرچ کرتے ہیں اگر وہ ساتھ ہی پاکستان، ہندوستان یا دوسرے غریب ممالک میں غریب بچیوں کی شادیوں کے لئے کوئی رقم مخصوص کر دیا کریں تو یہ ایک صدقہ جاریہ ہوگا۔ جو اُن کے بچوں کی خوشیوں کی بھی ضمانت ہوگا۔

## ۱۶۔ طاہر فاؤنڈیشن کا قیام۔

حضرت خلیفۃ المسیح الرابعؒ کے علمی خزائن کو مرتب اور شائع کرنے کے لئے حضرت خلیفۃ المسیح الخامس نے یہ ادارہ ۲۰۰۳ء میں قائم فرمایا۔ اس ادارہ کے تحت اب تک خطبات طاہر کی ۴ جلدیں اور خطبات عیدین کی دو جلدیں شائع ہو چکی ہیں۔

## ۱۷۔ جرمنی میں ۱۰۰ بیوت الذکر تعمیر کرنے کی تحریک

جرمنی میں ہر سال کم سے کم پانچ بیوت الذکر تعمیر کرنے کی تحریک۔
جرمنی انشاء اللہ یورپ کا پہلا ملک ہوگا جہاں کے سو شہروں یا قصبوں میں بیوت الذکر تعمیر کی جائیں گی جن کے ذریعہ سے اللہ کا نام اس علاقے کی فضاؤں میں گونجے گا۔

## ۱۸۔ وقف عارضی و وقف بعد از ریٹائرمنٹ

افریقہ کے ہسپتالوں اور فضل عمر ہسپتال ربوہ کے لئے ڈاکٹر مستقل یا عارضی وقف کریں۔ حضور انور نے وقف عارضی کے لئے سپین جانے کی بھی

تحریک فرمائی۔

## ۱۹۔ تعلیم

حضورانور نے فرمایا کہ آج یہ ذمہ داری ہم احمدیوں پر سب سے زیادہ ہے کہ علم کے حصول کی خاطر زیادہ سے زیادہ محنت کریں ۔ زیادہ سے زیادہ کوشش کریں۔

## ۲۰۔ تربیت

خلفاء کی طرف سے مختلف وقتوں میں بیوت الذکر کو آباد کرنے ، نمازوں کے قیام کے بارہ میں، اولاد کی تربیت کے بارہ میں، اپنے اندر اخلاقی قدریں بلند کرنے کے بارہ میں ، وسعت حوصلہ کے بارہ میں ، دعوت الی اللہ کے بارہ میں یا متفرق مالی تحریکات کے بارہ میں یاددہانی کرائی جاتی ہے۔

بُری عادات مثلاً تمباکونوشی ، بیہودہ فلموں ، گانوں سے عورتوں اور مردوں دونوں کو یکساں احتیاط کی ضرورت ہے۔ انٹرنیٹ کے غلط استعمال سے بچنا چاہیئے۔

## ۲۱۔ دُعا کی تحریک

انسانیت کو بچانے کے لئے دُعا کریں ۔ پاکستان اور بنگلہ دیش کے احمدیوں کے لئے خاص طور پر دعائیں کریں ۔ خلیفۃ المسیح کی دعاؤں کے ذریعہ مدد کریں ۔ پاکستان کی سلامتی کے لئے دُعا کریں ۔ غریبوں ، لاچاروں

،مریضوں،خدمت انسانیت اور خدمت دین کرنے والوں،مالی قربانی کرنے والوں،واقفین زندگی،شہداء کے خاندانوں،اسیران راہ مولیٰ اور امت مسلمہ کو دعاؤں میں یادرکھنے کی تحریک۔

## ۲۲۔خدمت خلق کی تحریک

ہراحمدی ڈاکٹر، ہراحمدی ٹیچر اور احمدی وکیل اور ہر وہ احمدی جو اپنے پیشے کے لحاظ سے کسی بھی رنگ میں خدمت انسانیت کر سکتا ہے غریبوں اور ضرورت مندوں کے کام آ سکتا ہے۔ان سے یہ کہتا ہوں کہ وہ ضرور غریبوں اور ضرورت مندوں کے کام آنے کی کوشش کریں۔

(خطبہ جمعہ ۱۲ستمبر ۲۰۰۳ء)

## ۲۳۔کفالت یکصد یتامیٰ

اُمراء اپنے ملک میں ایسے احمدی یتامیٰ کی تعداد کا جائزہ لیں جو مالی لحاظ سے کمزور ہیں ۔ پڑھائی نہ کر سکتے ہوں۔کھانے پینے کے اخراجات برداشت نہ کر سکتے ہوں۔ایسے یتامیٰ کے لئے باقاعدہ ایک سکیم بنا کر کام شروع کریں۔اور اپنے اپنے ملکوں میں یتامیٰ کو سنبھالیں۔

## ۲۴۔دعوت الی اللہ کی تحریک

دعوت الی اللہ کریں۔حکمت سے کریں۔ایک تسلسل سے کریں۔مستقل مزاجی سے کریں اور ٹھنڈے مزاج کے ساتھ دوسرے کے جذبات کا بھی خیال

رکھیں...... ہر علم، عقل اور طبقے کے آدمی کے لئے اس کے مطابق بات کریں۔

## ۲۵۔کتب حضرت مسیح موعودؑ کا مطالعہ

حضرت اقدس مسیح موعودؑ کی کتب کو بھی پڑھنے کی طرف توجہ دینی چاہئے اور ان سے بھی فائدہ اٹھانا چاہئے۔

## ۲۶۔سلام کا رواج

جہاں احمدی اکٹھے ہوں وہاں تو سلام کو رواج دیں۔خاص طور پر ربوہ ،قادیان میں اور بعض اور شہروں میں بھی اکٹھی احمدی آبادیاں ہیں وہاں ایک دوسرے کو سلام کرنے کو رواج دینا چاہئے۔

## ۲۷۔عزیزوں کے حقوق

اپنے عزیزوں کے حقوق کی ادائیگی کی طرف بھی توجہ دیں۔مسکینوں کے حقوق کی ادائیگی کی طرف بھی توجہ کریں......ایسے خاندان جو اپنی بہتر تعلیم کی وجہ سے یا بہتر کاروبار کی وجہ سے آسودہ حال ہیں ان کو بھی اپنے اپنے ملکوں میں اپنے ضرورت مند بھائیوں کا خیال رکھنا چاہئے۔

## ۲۸۔اطاعت نظام جماعت

ہر احمدی کو یاد رکھنا چاہئے کہ جھگڑوں کی صورت میں (جو ذاتی جھگڑے ہوتے ہیں) اپنے دماغ میں سوچے ہوئے فیصلوں کو اہمیت نہ دیا کریں بلکہ

نظام کی طرف سے جو فیصلہ ہو جائے اُسے اہمیت دیں اور فیصلہ کرنے والے کی نیت پر شبہ نہیں کرنا چاہئے کیونکہ اس سے پھر فتنہ پیدا ہوتا ہے۔

## ۲۹۔نور فاؤنڈیشن کا قیام

حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے مارچ ۲۰۰۵ ء میں نور فاؤنڈیشن قائم فرمائی۔ اس فاؤنڈیشن کا بنیادی مقصد کتب احادیث کے مختلف زبانوں اور بالخصوص اردو زبان میں تراجم کرنا ہے۔

## ۳۰۔ایک خاص دعا کی تحریک

حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ۷ دسمبر ۱۹۰۲ء کو نماز ظہر کے وقت ( بیت ) میں اپنی رؤیا کا ذکر فرمایا جس میں درج ذیل دُعا القاء ہوئی اور نماز مغرب کے بعد نماز میں دُعا کے طور پر پڑھنے کی خصوصی تحریک فرمائی۔

رَبِّ کُلِّ شَیْ ءٍ خَادِمُکَ رَبِّ فَاحْفَظْنِیْ وَانْصُرْنِیْ وَارْحَمْنِیْ

۱۰ دسمبر کو مغرب وعشاء کے درمیان حضرت صاحب نے حضرت میر ناصر نواب صاحب کے پوچھنے پر فرمایا کہ جمع متکلم کے صیغہ سے پڑھنے میں بھی حرج نہیں۔ (ماخوذ از ملفوظات جلد چہارم صفحہ ۲۶۴،۲۶۹)

حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے بھی ایک حالیہ رؤیا کے نتیجہ میں اپنے ۳ ؍اکتوبر ۲۰۰۸ء کے خطبہ میں یہ دعا پڑھنے کی تاکید وتحریک فرمائی۔

# خلافت احمدیہ صد سالہ جوبلی کے موقع پر تاریخی جلسہ میں حضور انور کا ولولہ انگیز خطاب

۲۷ مئی ۲۰۰۸ء کو Excel سینٹر لندن میں منعقد ہونے والے تاریخی جلسہ میں حضرت خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کا ولولہ انگیز اور تاریخی خطاب۔

حضور انور نے اپنے خطاب میں فرمایا کہ یہ دن جو آج ہم خلافت احمدیہ کے سو سال پورے ہونے پر خاص اہتمام سے منا رہے ہیں یا ہر سال عمومی طور پر مناتے ہیں یہ ہمیں اس بات کی یاد دلانے والا ہونا چاہئے کہ تقویٰ پر چلتے ہوئے عاجزانہ راہوں کو اختیار کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کے احکامات اور تمام اوامر و نواہی پر پوری طرح کاربند رہنے کی کوشش کریں گے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے جس انعام سے ہمیں بہرہ ور فرمایا ہے اور بغیر روک کے اسے جاری رکھا ہوا ہے اور آئندہ بھی جاری رکھنے کا وعدہ ہے اللہ تعالیٰ کے شکر گزار بندے بنتے ہوئے اس نعمت کا اظہار کریں تاکہ اس نعمت کی برکات میں کبھی کمی نہ آئے بلکہ ہر نیا دن ایک نئی شان دکھانے والا ہو۔ آج کا دن ایک نیا عہد باندھنے کا دن ہے۔ اللہ تعالیٰ اس نظام کے تحت جہاں مومنوں کے خوف کی حالت کو امن میں بدلتا ہے وہاں اپنے مقرر کردہ خلیفہ کے دل سے ہر قسم کے دنیاوی خوف نکال کر خوف کی حالتوں کا مقابلہ کرنے کی طاقت عطا فرماتا ہے۔ صد سالہ خلافت

جوبلی کے تاریخی موقع پر دنیا بھر کے احمدی احباب مرد وزن سے خلافت کے استحکام اور اس سے وفا کے تعلق کو مضبوط سے مضبوط تر کرتے چلے جانے کے لئے ایک عظیم الشان عہد۔

حضور انور نے فرمایا ''پس آج میں معمولی تبدیلی کے ساتھ اس صد سالہ جوبلی کے حوالے سے آپ سے بھی یہ عہد لیتا ہوں تا کہ ہمارے عمل زمانے کی دوری کے باوجود ہمیں حضرت مسیح موعودؑ کی تعلیم اور اللہ کے حکموں اور اُسوہ سے دور لے جانے والے نہ ہوں بلکہ ہر دن ہمیں اللہ تعالیٰ کے وعدے کی قدر کرنے والا بنائے۔ پس اس حوالے سے اب میں عہد لوں گا۔ آپ سے میری درخواست ہے کہ آپ بھی جو یہاں موجود ہیں احباب بھی کھڑے ہو جائیں اور خواتین بھی کھڑی ہو جائیں۔ دنیا میں موجود لوگ جو جمع ہیں وہ سب بھی کھڑے ہو کر یہ عہد دہرائیں۔

(تشہد کے بعد فرمایا)

آج خلافت احمدیہ کے سو سال پورے ہونے پر ہم اللہ تعالیٰ کی قسم کھا کر اس بات کا عہد کرتے ہیں کہ ہم ......اور احمدیت کی اشاعت اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام دنیا کے کناروں تک پہنچانے کے لئے اپنی زندگیوں کے آخری لمحات تک کوشش کرتے چلے جائیں گے اور اس مقدس فریضہ کی تکمیل کے لئے ہمیشہ اپنی زندگیاں خدا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے وقف رکھیں گے اور بڑی سے بڑی قربانی پیش کر کے قیامت تک...... کے

جھنڈے کو دنیا کے ہر ملک میں اونچا رکھیں گے۔

ہم اس بات کا بھی اقرار کرتے ہیں کہ ہم نظام خلافت کی حفاظت اور اس کے استحکام کے لئے آخری دم تک جدوجہد کرتے رہیں گے اور اپنی اولاد در اولاد کو ہمیشہ خلافت سے وابستہ رہنے اور اس کی برکات سے مستفیض ہونے کی تلقین کرتے رہیں گے تاکہ قیامت تک خلافت احمدیہ محفوظ چلی جائے اور قیامت تک سلسلہ احمدیہ کے ذریعہ...... کی اشاعت ہوتی رہے اور محمد رسول اللہ ﷺ کا جھنڈا دنیا کے تمام جھنڈوں سے اونچا لہرانے لگے۔

اے خدا! تو ہمیں اس عہد کو پورا کرنے کی توفیق عطا فرمایا۔ **اللّٰھُمَّ آمین۔ اللّٰھُمَّ آمین۔ اللّٰھُمَّ آمین۔**

# حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کا برطانوی ممبران پارلیمنٹ سے خطاب کا خلاصہ

۲۲؍اکتوبر ۲۰۰۸ء کو صد سالہ خلافت جوبلی کے سلسلہ میں بیت الفضل لندن کے علاقہ پٹنی کی ممبر پارلیمنٹ محترمہ جسٹین گرینگ ممبر پارلیمنٹ کی طرف سے برطانوی پارلیمنٹ ہاؤس منعقدہ ایک استقبالیہ تقریب میں حضور انور نے حضرت مسیح موعودؑ کی بعثت کا مقصد، خلافت کے اہم کام، دین حق کی امن پسند تعلیم، دنیا میں قیام امن کے سلسلہ میں بڑی طاقتوں کی ذمہ داریوں، آج کل کے عالمی اقتصادی بحران کے اسباب اور سودی نظام کی تباہ کاریوں وغیرہ موضوعات پر نہایت پُر مغز اور جامع خطاب فرمایا۔ اس خطاب کا خلاصہ پیش کیا جاتا ہے۔

حضور انور جب ہاؤس آف پارلیمنٹ تشریف لائے تو تقریباً سوا بارہ بجے دوپہر اس تقریب کی میزبان محترمہ جسٹین گرینگ ایم پی نے حضور انور کا استقبال کیا۔ دونوں ایوانوں سے آئے ہوئے تیس سے زائد ممبران پارلیمنٹ اور دنیا بھر کی نمائندگی کرنے سفارت خانوں اور مکتبہ ہائے فکر سے تعلق رکھنے والی اہم شخصیات حضور انور کے خطاب کو سننے کے لئے جمع تھیں۔ خطاب سے پہلے کچھ شخصیات نے حضور انور سے تعارف حاصل کیا۔

سب سے پہلے محترمہ جسٹین گرینِنگ ایم پی نے اپنی استقبالیہ تقریر میں حضور انور کو خوش آمدید کہنے کے بعد کہا کہ آج ہمارے لئے بہت اہم دن ہے۔ جب His Holiness یہاں تشریف لائے ہیں ۔ یہ امر ہمارے لئے باعث عزت و افتخار ہے۔ آپ نے جماعت احمدیہ کی انگلستان میں موجودگی کے بارہ میں کہا کہ ہمیں فخر ہے کہ سب سے پہلی بیت جو لندن میں میں بنی بیت فضل ہے جو پٹنی کے علاقہ میں واقع ہے۔ جب سے یہ بیت بنی ہے یہاں جمع ہونے والوں نے اس علاقہ کی زندگی میں ایک نہایت نظم وضبط سے بھرپور مثبت اور مرکزی کردار ادا کیا ہے۔اس کے بعد انہوں نے وزارت خارجہ کی محترمہ Gillan Merron نے تقریر کرتے ہوئے کہا کہ میرے لئے یہ بہت بڑا اعزاز ہے کہ آج مجھے حضور انور سے ملاقات اور خلافت جوبلی کی ایک تقریب میں شمولیت کا موقعہ ملا ۔ انہوں نے کہا کہ اپنی قابل قدر معاشرتی خدمات کی وجہ سے احمدی بہت سے حلقوں میں معروف ہیں اور میں جسٹین کے اس خیال کی تائید کرتی ہوں کہ اتنی بڑی تعداد میں پارلیمانی ممبران کی حاضری اس بات کا ثبوت ہے کہ ہمارے دلوں میں افراد جماعت کی کتنی قدر ومنزل ہے۔محترمہ Gillan Merron کی تقریر کے بعد حضور انور نے حاضرین سے خطاب فرمایا۔

حضور انور نے اپنے خطاب میں فرمایا کہ جماعت احمدیہ دین حق کی

سچی تعلیمات کی علمبردار ہے۔خلافت احمدیہ انشاءاللہ ہمیشہ دنیا میں امن وآشتی کی علمبردار رہے گی اور دنیا میں جہاں جہاں احمدی آباد ہیں ۔ وہ اپنے اپنے وطنوں کے وفادار شہری رہیں گے۔

حضور انور نے فرمایا کہ گزشتہ چند صدیوں میں جو جنگیں ہوئیں ۔ وہ درحقیقت مذہبی جنگیں نہیں تھیں ۔ ان کی بنیاد زیادہ تر جغرافیائی اور سیاسی مفادات تھے بلکہ آج کے زمانہ میں بھی جو جنگیں ہوئی ہیں ان کی وجوہات بھی سیاسی ، اقتصادی اور سرحدی مفادات ہیں ۔ یہ وہ عوامل ہیں ۔اس لئے بڑی طاقتوں کی ذمہ داری ہے کہ وہ کوششیں مجتمع کر کے انسانیت کو تباہی کے گڑھے میں گرنے سے بچاؤ کی تدابیر کریں۔

حضور انور نے فرمایا۔اس وقت تمام دنیا میں بے چینی اور بے قراری پائی جاتی ہے۔جگہ جگہ چھوٹی جنگیں بھڑک اٹھتی ہیں ۔بعض جگہوں پر بڑی طاقتیں یہ دعویٰ کر رہی ہیں کہ ان کی کارروائیاں قیام امن کے لئے ہیں ۔حضور انور نے انتباہ فرمایا کہ اگر انصاف کے تقاضوں کو پورا نہ کیا گیا تو اندیشہ ہے کہ ان چھوٹی جنگوں کے شعلے بھڑک کر ساری دنیا کو اپنی لپیٹ میں نہ لے لیں ۔حضور انور نے فرمایا کہ آجکل ایک مسئلہ جس نے سر اٹھایا ہوا ہے۔ وہ یہ ہے کہ مذہب کے نام پر بعض مسلمان گروہ خود کش بم کے ذریعہ غیر مسلم فوجیوں اور عوام کا قتل کرنا چاہتے ہیں اورنہایت ظالمانہ طریق پر وہ بے دریغ مسلمانوں ، غیر مسلموں ،

عورتوں اور بچوں سب کو ہلاک کر دیتے ہیں ۔اس قسم کی ظالمانہ کارروائیوں کی دین حق قطعاً اجازت نہیں دیتا۔ بلکہ ان ظالمانہ کارروائیوں کے باعث غیر مسلم ممالک میں مسلمانوں کے خلاف عدم اعتماد کی فضا پیدا ہوگئی ہے۔

حضور انور نے فرمایا آج کے زمانہ میں جب دنیا مختلف دھڑوں میں تقسیم ہوتی جا رہی ہے ۔ انتہاء پسندی زور پکڑتی جا رہی ہے۔ معاشی اور اقتصادی حالات سے بگڑ رہے ہیں ۔اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ ہر قسم کی نفرتوں کے بھلا کو امن کی بنیادیں استوار کی جائیں ۔اس کے لئے ضروری ہے کہ تمام لوگوں کے جذبات کا احترام کیا جائے ورنہ حالات بگڑ کرنا قابل اختیار حدود سے تجاوز کر جائیں گے۔حضور انور نے فرمایا کہ برطانوی قانون سازوں اور سیاستدانوں نے انصاف کو سر بلند کر رکھا ہے اور عوام کے مذہبی حقوق میں مداخلت نہیں کی ۔ درحقیقت یہی راہ ہے جس کی طرف دین حق ہماری رہنمائی فرمائی ہے کہ دین میں کوئی جبر نہیں ۔ دین حق کی تعلیم تو یہ ہے کہ کسی قوم کی دشمنی تمہیں ہرگز اس بات پر آمادہ نہ کرے کہ تم انصاف نہ کرو۔ انصاف کرو۔ یہ تقویٰ کے سب سے زیادہ قریب ہے ۔اور اللہ سے ڈور۔ یقیناً اللہ اس سے ہمیشہ باخبر ہے جو تم کرتے ہو۔

حضور انور نے فرمایا کہ گذشتہ صدی میں وہ عظیم جنگیں لڑی گئیں ۔ان کی جو بھی وجوہات بنیں لیکن اُن کو اگر گہری نظر سے دیکھا جائے تو یہی معلوم ہوگا کہ انصاف کے تقاضوں کو پورا نہیں کیا گیا۔ دنیا میں بے چینی بڑھتی چلی جا رہی

ہے۔جنگیں اور قیام امن کے نام پر کی جانے والی کارروائیاں قوموں کو علامی جنگ کی طرف دھکیلتی نظر آتی ہیں۔

حضورانور نے فرمایا کہ یہ ایک مانی ہوئی حقیقت ہے کہ لالچ دشمنیوں کو بڑھاتا ہے۔ اس کا اظہار بعض دفعہ سرحدی پھیلاؤ کے ذریعے یے دوسری قوموں کے قدرتی ذخائر پر ناجائز تصرف یا پھر ملکوں کے حکمرانوں پر تسلط کے ذریعہ دیکھنے میں آتا ہے۔ ان ذرائع سے مظالم وجود میں آتے ہیں ۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ مظلوم اور ظالم دونوں کی مدد کرو۔ صحابہؓ کے دریافت کرنے پر فرمایا کہ ظالم کا ہاتھ روک کر اس کی مدد کرو کیونکہ ظلم کرنے سے وہ خدا کی ناراضگی کا سزاوار ہوگا۔ حضورانور نے فرمایا کہ دین حق کی تعلیم کے مطابق انصاف کرنے کے باوجود امن قائم نہ ہو تو سب مل کر زیادتی کرنے والے گروہ سے جنگ کریں یہاں تک کہ وہ ہتھیار ڈال دے۔

حضورانور نے طاقتور قوموں کو یاددہانی کرائی کہ اُن کے ہاتھ میں ویٹو کی طاقت ہوتی ہے۔ انہیں چاہئے کہ وہ قیام امن کو بہرحال مدنظر رکھیں۔ حضور انور نے فرمایا دوسروں کی دولت کے لئے حرص کرنا اور حسد کرنا دنیا میں بے چینی کو بڑھانے اور امن کو خطرے میں ڈالنے کا سبب ہیں۔ سرحدی چڑھائیاں کر کے دوسروں کے قدرتی ذخائر پر دسترس حاصل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ بعض دفعہ طاقتور قومیں اثر ورسوخ کے بل بوتے پر دوسری قوموں کے مقابل میں دھڑے بنا کر ان کے وسائل اپنے اختیار میں لے لیتی ہیں۔

حضور انور نے فرمایا کہ غریب ممالک میں بھی ایسے افراد پائے جاتے ہیں جنہیں بعض علمی میدانوں میں اعلیٰ درجہ کی برتری حاصل ہو جاتی ہے۔ ان حالات میں توقع یہ ہونی چاہئے تھی کہ تمام قومیں مل کر کوشش کریں اور اُن غلطیوں سے باز رہیں جن سے ماضی میں خوفناک جنگیں ہوئیں۔ انسان کی باہمی فلاح و بہبود کے طریقے تلاش کئے جاتے۔ قدرتی وسائل کے بہترین استعمال سے ایک دوسرے کی مدد کی جائے۔ اللہ تعالیٰ نے ہر ملک کو مختلف وسائل سے نوازا ہے۔ اگر مل جل کر باقاعدہ منصوبہ بندی کے ساتھ جدید تکنیکی سہولتوں کو بروئے کار لایا جاتا تو دنیا سے بھوک کا خاتمہ ہو جاتا۔

حضور انور نے فرمایا کہ جن ممالک کو معدنیات کے ذخائر عطا ہوئے ہیں۔ ان کو آزادی ہونی چاہئے کہ وہ معقول قیمتوں پر کھلی مارکیٹ میں اپنے ذخیروں کی تجارت کرسکیں۔ اس طرح تمام ممالک ایک دوسرے سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ حضور انور نے فرمایا کہ ہمارا عقیدہ ہے کہ جزا سزا کا عمل موت کے بعد ہی واقع ہوگا مگر خدا تعالیٰ نے جو نظام جاری فرمایا ہے اس کے تحت جب مظالم اپنی انتہاؤں کو چھونے لگیں اور عدل وانصاف کے تقاضوں کو نظر انداز کر دیا جائے تو اس کے بعض طبعی نتائج اسی دنیا میں بھی ظاہر ہو جاتے ہیں۔ جب ظلم بہت بڑھ جاتا ہے ردعمل بھی شدید ہوتا ہے۔ غریب ممالک کو ان کے صحیح منصب پر کھڑا کیا جائے جو اُن کا حق ہے۔

حضور انور نے فرمایا کہ اس وقت عالمی مسائل میں ایک بہت بڑا مسئلہ

اقتصادی بحران ہے جسے (Credit Crunch) قرضوں کی بازیابی کا فقدان کہا جا رہا ہے۔ اس مسئلے کے تمام شواہد ایک ہی بنیادی حقیقت کی طرف نشاندہی کر رہی ہیں۔ قرآن کریم میں ہمیں ہدایت ملتی ہے کہ سود سے اجتناب کرو کیونکہ سود ایک ایسی شدید برائی ہے جس سے گھریلو، قومی اور بین الاقوامی سکون درہم برہم ہو جاتا ہے۔ حضور انور نے فرمایا کہ آج کے Credit Crunch یعنی قرضوں کے بحران سے صورت حال نہایت وضاحت کے ساتھ سامنے آ گئی ہے۔ ابتداء میں صورتِ حال یہ تھی کہ افراد جائیداد کی خرید کے لئے قرضے لیتے تھے اور تمام عمر اس قرض کی ادائیگی کرتے کرتے مقروض ہونے کی حالت میں موت کے منہ میں چلے جاتے تھے مگر جائیداد کی ملکیت ان کو حاصل نہیں ہو سکتی تھی۔ مگر آج کے دور میں حکومتیں قرضوں کے بوجھ تلے دبی ہوئی ہیں۔ بہت بڑی بڑی کمپنیوں کا دیوالیہ نکل گیا ہے۔ بہت سے بینک اور مالیاتی ادارے یا تو دیوالیہ ہو گئے ہیں یا حکومتی امداد کے ذریعہ انہیں ڈوبنے سے بچایا گیا ہے۔ اس سنگین صورت حال سے امیر اور غریب دونوں ممالک دوچار ہیں۔

حضور انور نے فرمایا کہ حالت یہ ہے کہ جن لوگوں نے بینکوں میں پیسہ رکھا ہوا ہے اس پیسے کی کوئی قیمت نہیں۔ دنیا کے بیشتر ممالک میں خاندانوں تاجروں اور اکابرین حکومت کا سکون برباد ہو گیا ہے۔ یہ سب وہی مسائل ہیں جن کے بارہ میں ہمیں وقت سے بہت پہلے خبردار کیا گیا تھا۔ حضور انور نے

فرمایا کہ اللہ بہتر جانتا ہے کہ اس صورت حال کے مزید کیا نتائج مرتب ہوں گے۔ آخر میں حضور انور نے فرمایا کہ اصل اور سچا امن انسانوں کو صرف اس صورت میں مل سکتا ہے کہ وہ اپنے رب کریم کی طرف متوجہ ہوں۔ اللہ تعالیٰ تمام انسانوں کو توفیق فرمائے کہ وہ اس مرکزی حقیقت کو سمجھ سکیں۔

# سال2009ء

☆ 7/مارچ2009ء- لارڈپرووِوسٹ کی دعوت پر گلاسگو کے سٹی چیمبر میں حضورانور کا خطاب۔ موضوع: دنیا میں قیامِ امن کے لئے انصاف ضروری ہے۔

☆ 21/مارچ2009ء-پیس کانفرنس بیت الفتوح مورڈن، یوکے میں حضورانور نے خطاب فرمایا۔

☆ 13/اگست 2009ء کو جلسہ سالانہ جرمنی کے کارکنان کو خطاب فرمایا اور جلسہ کے انتظامات کا معائنہ بھی فرمایا۔

☆ 14 تا16/اگست 2009ء- جلسہ سالانہ جرمنی میں شمولیت فرمائی اور 14/اگست 2009ء کے خطبہ جمعہ میں حضورانور نے کثرت سے ذکرالٰہی اور توبہ واستغفار کرتے رہنے کی تحریک فرمائی۔

☆ 25/ستمبر 2009ء-حضور انور نے خطبہ جمعہ میں عباد الرحمٰن کی 13 خصوصیات بیان کرنے کے بعد احباب جماعت کو ان پر عمل کرنے کی تحریک فرمائی۔

☆ 20/نومبر 2009ء-حضورانور نے خطبہ جمعہ میں اللہ کے ولی بننے کی تحریک فرمائی۔

☆ 15/دسمبر 2009ء کو جامعہ احمدیہ جرمنی کی عمارت کا سنگ بنیاد رکھا

اورلائبریری ناصر باغ کا افتتاح فرمایا۔

☆ 16/دسمبر 2009ء کو بیت الباقی Pforzheim کا سنگ بنیاد رکھا۔ یہاں مقامی میڈیا کے نمائندوں کو انٹرویو دیا۔

☆ 18/دسمبر 2009ء کو بیت نور فرینکفرٹ کی تعمیر پر پچاس سال مکمل ہورہے تھے۔ اس پہلو سے حضور انور نے یہاں خطبہ جمعہ ارشاد فرمایا اور اگلے روز 19/دسمبر کو اسی سلسلہ میں ایک تقریب منعقد ہوئی جس میں حضور انور نے معزز مہمانوں سے خطاب فرمایا۔

## سال 2010ء

☆ یکم جنوری 2010ء کے خطبہ جمعہ میں حضور انور نے کثرت سے درود شریف پڑھنے کی تحریک فرمائی۔

☆ 26/فروری 2010ء کے خطبہ جمعہ میں حضور انور نے کفالت یتامیٰ فنڈ میں دنیا بھر کے احمدیوں کو حصہ لینے کی تحریک فرمائی۔

☆ 2 تا 3/اپریل 2010ء حضور انور نے 25ویں جلسہ سالانہ سپین میں شرکت فرمائی جو بیت بشارت پیڈروآباد میں منعقد ہوا۔

☆ 9/اپریل 2010ء کو حضور انور نے اسپین میں لجنہ ہال کا سنگ بنیاد رکھا۔ 11/اپریل کو والنسیا اسپین میں بیت الرحمٰن کا سنگ بنیاد رکھا۔

☆ 17 تا 19/اپریل 2010ء۔حضور انور نے اٹلی کے شہر Turin

میں کفن مسیح کی زیارت کی اور عرب احمدیوں سے ملاقات کی۔

☆ 23/اپریل 2010ء کو فرانس میں امریکن کونسلیٹ کے عہدیدار اور آرچ بشپ سے ملاقات کی اور گفتگو فرمائی۔

☆ 24/اپریل 2010ء کو فرانس کے شہر اسٹراس برگ میں مختلف قوموں کے 27 احباب نے حضور انور کے ہاتھ پر بیعت کی سعادت حاصل کی۔

☆ 28/مئی 2010ء کو لاہور کی دو بڑی احمدیہ بیوت الذکر: دارالذکر گڑھی شاہو اور بیت النور ماڈل ٹاؤن میں دشمن نے ظلم و بربریت کا مظاہرہ کرتے ہوئے نہتے احمدی نمازیوں کو اپنے وحشیانہ ظلم کا نشانہ بنایا جس کے نتیجہ میں 86 احمدی شہید ہوئے۔ حضور انور نے 28 مئی 2010ء اور بعد ازاں 4، 11، 18، 25 جون اور نیز 2 اور 9 جولائی 2010ء کے خطبات جمعہ میں تمام شہدائے لاہور کا فرداً فرداً ذکر خیر فرمایا اور شہداء کے کوائف و شمائل بیان فرمائے۔

☆ 24/جون 2010ء کو منہائم جرمنی میں بیت احسان کا افتتاح فرمایا۔

☆ 25 تا 28/جون 2010ء جلسہ سالانہ جرمنی منعقد ہوا جس میں حضور انور نے خطابات فرمائے۔ اس دوران یونیورسٹی کے طلباء کو ہدایات سے نوازا۔

☆ 14 تا 20/ستمبر 2010ء دورہ آئرلینڈ کے دوران حضور انور نے بیت مریم گالوے کا سنگ بنیاد رکھا۔

☆ 3/دسمبر 2010ء- خطبہ جمعہ میں حضور انور نے مظلوم احمدیوں کی دادرسی اور جماعت کی ترقی کیلئے روزانہ دو نوافل ادا کرنے کی تحریک فرمائی۔

## سال 2011ء

☆ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ نے اپنے خطباتِ جمعہ 14 جنوری، 21 جنوری اور 28 جنوری 2011ء میں آنحضرتؐ کے عفو کے خلق عظیم، آپؐ کے عالی مقام، ناموسِ رسالت، آپؐ کی حفاظتِ الٰہی، مظالم پر صبر اور آپؐ کے دشمنوں کی پکڑ اور رسوائی کا تذکرہ فرمایا نیز احباب جماعت کو بکثرت درود شریف پڑھنے کی تحریک فرمائی۔

☆ حضور انور نے اپنے خطبہ جمعہ 11 فروری 2011ء میں انڈونیشیاء میں ہونے والی 3 دردناک شہادتوں کے تناظر میں انڈونیشیاء میں تاریخ احمدیت کا مختصر تذکرہ فرمایا۔

☆ 20/مارچ 2011ء- جماعت احمدیہ برطانیہ کے زیرِ اہتمام آٹھواں سالانہ امن کمپوزیم طاہر ہال بیت الفتوح لندن میں منعقد ہوا۔ ایک ہزار سے زائد معزز مہمان شامل ہوئے جن میں وزراء مملکت، ممبران پارلیمنٹ، سفارتی نمائندے وغیرہ شامل تھے۔

☆ خطبہ جمعہ فرمودہ 25 مارچ 2011ء میں حضور انور نے ایک عیسائی پادری جس نے ستمبر 2010ء میں قرآن کریم کے بارہ بے ہودہ گوئی کی اور

قرآن جلانے کی باتیں کیں اور دو روز قبل قرآن کریم کو جلانے کی مذموم حرکت کی، اِس پر اُسکی شدید مذمت فرمائی۔

☆ 22 تا25 /اپریل 2011ء- پہلی چار روزہ بین الاقوامی ایم ٹی اے کانفرنس طاہر ہال بیت الفتوح لندن میں منعقد ہوئی۔ 12 مما لک کے 35 نمائندے شامل ہوئے۔ اختتامی تقریب میں حضور انور کی شمولیت اور نصائح۔

☆ 10 /جون 2011ء- خطبہ جمعہ میں حضور انور نے خلیفہ اور مجدد کی تعریف بیان فرمائی۔

☆ 12 /جون 2011ء کو حضور انور نے بیت النصر کولون جرمنی کا افتتاح ،13 /جون بیت العافیت اور بیت الذکر لیولک کا افتتاح فرمایا۔

☆ 14 /جون تا 16 /جون 2011ء- حضور انور نے جرمنی کے صوبہ ہمبرگ کے پارلیمنٹ ہاؤس کا وزٹ فرمایا، ہمبرگ کے وزیر اعلیٰ اور میئر نے آپ کا استقبال کیا، ہمبرگ کے ٹی وی نمائندہ کو انٹرویو دیا، جرمنی کی گرین پارٹی کی طرف سے حضور کے اعزاز میں پارلیمنٹ ہاؤس ہال میں ایک تقریب اور حضور انور کا خطاب، مہدی آباد میں ایک مسجد کا سنگ بنیاد رکھا۔

☆ 17 /جون 2011ء ۔گروس گیراؤ فرینکفرٹ جرمنی میں حضور انور نے ”سرائے نصرت جہاں“ کا افتتاح فرمایا۔

☆ 18 /جون 2011ء- حضور انور نے بیت الغفور Ginsheim جرمنی کا افتتاح فرمایا۔

☆ 19؍جون 2011ء- Selingenstadh، جرمنی میں حضور انور نے بیت الہادی کا افتتاح فرمایا۔

☆ 20؍جون 2011ء کو افتتاح بیت الامن Nidda اور 21 جون بیت الباقی Dietzenbach جرمنی کا افتتاح حضور انور نے فرمایا۔

☆ 22؍جون 2011ء-اقوام متحدہ کے خصوصی نمائندہ برائے مذہبی آزادی Prof. Heiner Bielefeldt کی حضور انور سے ملاقات۔

☆ 12 تا 25؍ستمبر 2011ء کے دورہ جرمنی کے دوران حضور انور نے دو بیوت الذکر بیت الاحد بروکسال اور بیت الاحد لمبرگ کا سنگ بنیاد رکھا۔ اولڈ بوائز ایسوسی ایشن ٹی آئی کالج سے بھی خطاب فرمایا۔

☆ 20؍ستمبر 2011ء- یورپین پارلیمنٹ کے وسیع ہال میں جماعت احمدیہ کے متعلق تاریخی تقریب، حضور انور کا پیغام۔

☆ 26؍ستمبر تا 3؍اکتوبر 2011ء- دورہ ناروے کے دوران حضور انور نے پارلیمنٹ ہاؤس کا وزٹ فرمایا، پارلیمنٹ کے پریزیڈنٹ سے ملاقات کی، کانفرنس روم میں آپ کے اعزاز میں استقبالیہ، آپ کی شمولیت اور مہمانوں سے ملاقات۔ بیت النصر اور مسرور ہال کا افتتاح فرمایا۔ بیت النصر کے افتتاح کے موقع پر وزیر اعظم ناروے کی طرف سے بھی خیر سگالی کے جذبات پر مبنی پیغام موصول ہوا۔

☆ 7؍اکتوبر 2011ء-خطبہ جمعہ میں حضور انور نے ہر ہفتہ میں ایک نفلی

روزہ رکھنے کی تحریک فرمائی۔

☆ 10راکتوبر 2011ء- جرمنی کے شہر Vechta میں حضورانور نے بیت القادر کا سنگ بنیاد رکھا۔

☆ 15راکتوبر 2011ء کو حضورانور نے بیلجیئم کے شہر بروسلز میں بیت المجیب کا سنگ بنیاد رکھا۔ اس موقع پر متعدد عمائدین نے اپنے خطابات میں جماعت کی اس کوشش کو سراہا۔ اس کے بعد حضورانور نے خطاب فرمایا۔

☆ 10رنومبر 2011ء کو حضور انور کی طرف سے پوپ بینیڈکٹ شانزدہم کے نام قیام امن کیلئے لکھا ہوا خط کبابیر کے امیر مکرم شریف عودہ صاحب نے ویٹیکن میں پوپ کو دستی پہنچایا۔

☆ 3ردسمبر 2011ء- پادری ہنری مارٹن کلارک کے پڑپوتے Mr. Jolyn Martyn Clarke نے حضورانور سے ملاقات کی۔

☆ خطبہ جمعہ 9ردسمبر 2011ء میں فرمایا کہ حضورانور نے عیسائی پوپ جناب پوپ بینڈ یکٹ کو امن و آشتی کے قیام میں کردار ادا کرنے کے حوالہ سے ایک خط تحریر فرمایا ہے۔

## سال 2012ء

☆ 13رجنوری 2012ء کے خطبہ جمعہ میں حضورانور نے ہر احمدی کو استغفار کرنے اور اسے حرز جان بنانے کی تحریک فرمائی۔

☆ 24؍فروری 2012ء کو بیت الواحد Feltham ہنسلو، یو کے کا افتتاح اور خطاب حضور انور۔

☆ 26؍فروری اور 8,7؍مارچ 2012ء حضور انور نے دنیا میں قیام امن کے لئے اسرائیل اور کینیڈا کے وزراء اعظم کے علاوہ ایران، امریکہ اور روس کے صدور کے نام خطوط ارسال کئے۔

☆ 14؍مارچ 2012ء کو پیلاطوس ثانی کپتان ولیم ڈگلس کے نواسے کرسٹوفر ڈگلس پولین کی لندن میں حضور انور سے ملاقات۔

☆ 27؍مئی کو جرمنی کے شہر لمبرگ میں حضور انور نے بیت الاحد کا افتتاح فرمایا، 28؍مئی بیت الصمد Giessen کا سنگ بنیاد رکھا اور 29؍مئی دارالامان فرائیڈ برگ کا سنگ بنیاد رکھا۔

☆ 30؍مئی 2012ء کو حضور انور نے ملٹری ہیڈ کوارٹرز کوبلنز جرمنی میں جرمن آرمی آفیسرز کو خطاب فرمایا اور دین حق کی خوبصورت تعلیم پیش فرمائی۔

☆ 5؍جون 2012ء کو شہر آخن جرمنی میں حضور انور نے بیت منصور کا سنگ بنیاد رکھا۔

☆ 18 تا 21؍جون 2012ء- دورہ امریکہ کے دوران حضور انور نے بیت فضلِ عمر ڈیٹن اور بیت الناصر کولمبس کا افتتاح فرمایا۔

☆ 27؍جون 2012ء- کیپیٹل ہل میں تاریخی تقریب منعقد ہوئی، اراکین کانگریس کی طرف سے خیر مقدمی قرارداد پیش کی گئی، حضور انور نے

خطاب فرمایا اور کیپیٹل ہل کی تاریخی عمارت کا تفصیلی دورہ کیا۔ اسی روز بیت مبارک ورجینیا کا افتتاح فرمایا۔

☆ 28 تا 30 /جون 2012ء - حضور انور نے بیت الکریم بالٹی مور اور بیت ہادی ہیرس برگ (امریکہ) کا افتتاح فرمایا، انتظامات جلسہ سالانہ امریکہ کا معائنہ کیا، خواتین سے خطاب اور ہیومینیٹی ایوارڈ کا اعلان فرمایا۔

☆ یکم جولائی 2012ء کو حضور انور نے جلسہ سالانہ امریکہ میں اختتامی خطاب فرمایا۔

☆ 5 تا 7 /جولائی 2012ء - دورہ کینیڈا کے دوران حضور انور نے انتظامات جلسہ سالانہ اور ہوسٹل جامعہ احمدیہ کینیڈا کا معائنہ کیا، جلسہ سالانہ کینیڈا میں خواتین سے خطاب اور اختتامی خطاب فرمایا۔

☆ 11، 12 /جولائی 2012ء - تقریب تقسیم اسناد جامعہ احمدیہ کینیڈا اور حضور انور کا خطاب، رشتہ ناطہ کمیٹی سے میٹنگ، ایوان طاہر پیس ویلیج کینیڈا کی افتتاحی تقریب، حضور انور کا خطاب، اس موقع پر وزیر اعظم کینیڈا کا پیغام موصول ہوا۔

☆ 14، 15 /جولائی 2012ء کو یونیورسٹی طلباء کینیڈا سے ملاقات کی، ہیومینیٹی فرسٹ کے دفتر کا افتتاح فرمایا۔

☆ جلسہ سالانہ برطانیہ 7, 8, 9 ستمبر 2012ء کو حدیقۃ المہدی ہیمپشائر میں منعقد ہوا۔ قبل ازیں 31 اگست 2012ء کے خطبہ جمعہ میں

حضور انور نے جلسہ سالانہ برطانیہ کی انتظامیہ کو زریں نصائح سے نوازا۔

☆ 21/ستمبر 2012ء کے خطبہ جمعہ میں حضور انور نے توہین رسالت کے مواد پر مبنی بے ہودہ فلم کی شدید مذمت فرمائی۔

☆ 28/ستمبر 2012ء کے خطبہ جمعہ میں حضور انور نے غیر ملکی پرنٹ اور الیکٹرانک میڈیا کے نمائندگان کو دیئے گئے انٹرویو کا ذکر فرمایا جو آنحضرتؐ کے خلاف ایک گستاخانہ فلم کے ریلیز ہونے پر حضور انور کا ردّعمل لینے کیلئے آئے تھے۔ حضور نے فرمایا کہ ہمارا ردّعمل توڑ پھوڑ نہیں ہے بلکہ آپؐ کی سیرت کو عام کرنے اور آپؐ پر بکثرت درود بھیجنے سے ہوگا۔

☆ 28/ستمبر 2012ء کے خطبہ جمعہ میں حضور انور نے سیرۃ النبیؐ سیمینار کرنے، حضور کے خطبہ جمعہ 21 ستمبر 2012ء بابت سیرۃ النبیؐ کی بکثرت اشاعت کرنے اور کتاب لائف آف محمد (دیباچہ تفسیر القرآن) کا مطالعہ کرنے کی تحریک فرمائی۔

☆ 21/اکتوبر 2012ء کو جامعہ احمدیہ یوکے کی نئی عمارت کا حضور انور نے افتتاح فرمایا۔

☆ 4دسمبر 2012ء ایک تاریخ ساز دن۔ دورہ یورپ کے دوران اِس روز حضور انور کا یورپین پارلیمنٹ سے خطاب، سٹیج پر ایک طرف یورپین پارلیمنٹ کا جھنڈا تھا تو دوسری طرف لوائے احمدیت لہرا رہا تھا۔ یورپین پارلیمنٹ 27 ممالک کے 754 ممبران پر مشتمل ہے جنہیں M.E.P کہا

جاتا ہے۔ پارلیمنٹ سے خطاب سے پہلے حضور انور نے ایک پریس کانفرنس سے خطاب کیا اور سوالوں کے جوابات دیئے۔

☆ 3/ دسمبر 2012ء - ایک ممبر پارلیمینٹ Charles Tannock نے حضور کے اعزاز میں عشائیہ کا اہتمام کیا۔ اس تقریب عشائیہ میں برطانیہ کے تین ممبران یورپین پارلیمنٹ، اسٹونیہ اور پولینڈ سے ایک ایک، بیلجیئم اور سپین سے دودو، اسی طرح سری لنکا کے سفیر، ناروے کے ممبر پارلیمینٹ اور دیگر معززین نے شرکت کی۔

☆ 5/دسمبر 2012ء کو بیت الرشید ہمبرگ کے میناروں کی تقریبِ افتتاح سے حضور انور نے خطاب فرمایا۔

☆ 8/دسمبر 2012ء کو حضور انور نے مہدی آباد ہمبرگ جرمنی میں چار مکانوں کا سنگ بنیاد رکھا۔

☆ 12/دسمبر 2012ء کو حضور انور نے بیت الاحد برخسال اور بیت الباقی Pforzheim کا افتتاح فرمایا۔

☆ 18/دسمبر 2012ء کو حضور انور نے جامعہ احمدیہ جرمنی کی نئ عمارت کا افتتاح فرمایا۔

## سال 2013ء

☆ 18/جنوری 2013ء- حضور انور نے خطبہ جمعہ میں واقفین نو کے

لئے ہدایات فرمائیں۔

☆ 19 رفروری 2013ء- ایوان طاہر پیس ویلیج ٹورانٹو کینیڈا میں وزیر اعظم کینیڈا کی آمد اور جماعت احمدیہ کے فورم سے مذہبی آزادی کے دفتر کے قیام کا اعلان کیا۔

☆ 22 رفروری 2013ء کے خطبہ جمعہ میں حضور انور نے احباب جماعت کو مضطر ہو کر دعائیں کرنے کی تحریک فرمائی۔

☆ 26 رمارچ تا 7 راپریل 2013ء دورہ سپین کے دوران حضور انور نے اسپین کے شہر ویلنسیا میں تعمیر ہونے والی بیت الرحمٰن کا افتتاح فرمایا، القلعہ نامی قصبہ میں مسلمانوں کے ویران گھروں کا بھی وزٹ کیا۔

☆ دورہ کینیڈا 15 تا 26 رمئی 2013ء کے موقع پر حضور انور کو اسٹیٹ گیسٹ کی حیثیت دی گئی۔ اس دوران بیت الرحمٰن وینکوور کا افتتاح فرمایا، جلسہ سالانہ کینیڈا میں شمولیت فرمائی اور خطابات سے نوازا۔

